خون سے بنتا ہے تو ہم بھی اس کی مان لیں گے کہ یہ ضرور مثیلِ مسیح ہے مگر کونسے مسیح کا؟ اُسی مسیحِ قلیح کا جو اُس کا موہوم و مزعوم ہے اَلَا لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ۔

مسلمانو! یہ سات فائدے محفوظ رکھیے کیسا آفتاب سے زیادہ روشن ہوا کہ قادیانیوں کا مسئلہ وفات وحیاتِ مسیح چھیڑنا کیسا ابلیسی مکر، کیسی عبث بحث، کیسی تضییعِ وقت، کیسا قادیانی کے صریح کفروں کی بحث سے جان چھڑانا اور فضول زق زق میں وقت گنوانا ہے،

اس کے بعد ہمیں حق تھا کہ ان ناپاک و بے اصل پادر ہوا شبہوں کی طرف اِلتفات بھی نہ کرتے جو انہوں نے حیاتِ رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام پر پیش کئے۔ ایسی مہمل عیاریوں کیّادیوں کا بہتر جواب یہی تھا کہ مُثبت پہلے قادیانی کے کفر اٹھاؤ یا اُسے کافر مان کر توبہ کرو، اسلام لاؤ، اس کے بعد یہ فرعی مسئلہ بھی پوچھ لینا مگر ہم ان مرتدین سے قطع نظر کرکے اپنے دوست سائل سُنّی المذہب سے جوابِ شبہات گزارش کرتے ہیں وَ بِاللّٰهِ التَّوْفِيْقُ۔

**پہلا شبہہ:** کریمہ وَالَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ الآية

**اقول اوّلاً** یہ شبہہ مرتدانِ حال نے کافرانِ ماضی سے ترکہ میں پایا ہے، جب آیۂ کریمہ اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ اَنْتُمْ لَهَا وَارِدُوْنَ [1] (اور جو کچھ اللہ کے سوا تم پوجتے ہو سب جہنم کے ایندھن ہو تمہیں اس میں جانا ک) نازل ہوئی کہ بے شک تم اور جو کچھ تم اللہ کے سوا پوجتے ہو سب دوزخ کے ایندھن ہو تمہیں اس میں جانا، مشرکین نے کہا کہ ملائکہ اور عیسٰے اور عزیر بھی تو اللہ

---

[1] پ ۱۷ الانبیاء آیت ۹۸

کے سوا پوجے جاتے ہیں، اس پر رب عزّوجل نے اُن جھگڑالو کافروں کو قرآن کریم کی مراد بتائی کہ آیت بتوں کے حق میں ہے اِنَّ الَّذِیْنَ سَبَقَتْ لَهُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰۤى ۙ اُولٰٓئِكَ عَنْهَا مُبْعَدُوْنَ ۙ لَا یَسْمَعُوْنَ حَسِیْسَهَا [1] وہ جن کے لئے ہم بھلائی کا وعدہ فرما چکے وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں، اس کی بھنک تک نہ سنیں گے، قرآن کریم نے خود اپنا محاورہ بتایا جب بھی مرتدوں نے وہی راگ گایا۔

ابوداؤد کتاب الناسخ والمنسوخ میں اور فریابی عبد بن حمید و ابن جریر و ابن ابی حاتم و طبرانی و ابن مردویہ اور حاکم مع تصحیح مستدرک میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی:

لما نزلت اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ حَصَبُ جَهَنَّمَ اَنْتُمْ لَهَا وٰرِدُوْنَ قال المشرکون فالملٰئکۃ وعیسٰی وعزیر یعبدون من دون اللہ فنزلت اِنَّ الَّذِیْنَ سَبَقَتْ لَهُمْ مِّنَّا الْحُسْنٰۤى اُولٰٓئِكَ عَنْهَا مُبْعَدُوْنَ [2]

(جب یہ آیت نازل ہوئی اِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ الآیۃ تو مشرکین نے کہا ملائکہ حضرت عیسیٰ اور حضرت عزیر کو بھی اللہ تعالیٰ کے سوا پوجا جاتا ہے تو یہ آیت نازل ہوئی اِنَّ الَّذِیْنَ سَبَقَتْ الآیۃ بے شک وہ جن کے لئے ہمارا وعدہ بھلائی کا ہو چکا وہ جہنم سے دور رکھے گئے ہیں)

**ثانیاً** یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ یقیناً مشرکین ہیں اور قرآن عظیم نے اہلِ کتاب کو مشرکین سے جدا کیا اُن کے احکام اُن سے جدا رکھے اُن کی عورتوں سے

---

[1] پ ۱۷ الانبیاء آیت ۱۰۱

[2] ابوعبداللہ حاکم، مستدرک (طبع دار الفکر بیروت) ج ۲، ص ۳۸۵

نکاح صحیح ہے مشرکہ سے باطل ان کا ذبیحہ حلال ہو جائے گا اُن کا مردار قال اللہ تعالیٰ
لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتٰبِ وَالْمُشْرِکِیْنَ مُنْفَکِّیْنَ حَتّٰی تَاْتِیَھُمُ
الْبَیِّنَۃُ ۱ (کتابی کافر اور مشرک اپنا دین چھوڑنے کو نہ تھے جب تک ان کے پاس
دلیل نہ آئے ۱۲ ک)

وَقَالَ تَعَالٰی اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتٰبِ وَالْمُشْرِکِیْنَ
فِیْ نَارِ جَھَنَّمَ خٰلِدِیْنَ فِیْھَا اُولٰٓئِکَ ھُمْ شَرُّ الْبَرِیَّۃِ ۲ (بیشک جتنے کافر ہیں
کتابی اور مشرک سب جہنم کی آگ میں ہیں، ہمیشہ اس میں رہیں گے، وہی تمام مخلوق
میں بدتر ہیں۔ ک)

وَقَالَ تَعَالٰی مَا یَوَدُّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْکِتٰبِ وَلَا الْمُشْرِکِیْنَ
اَنْ یُّنَزَّلَ عَلَیْکُمْ مِّنْ خَیْرٍ مِّنْ رَّبِّکُمْ ۳ (وہ جو کافر ہیں کتابی یا مشرک، وہ نہیں
چاہتے کہ تم پر کوئی بھلائی اُترے تمہارے رب کے پاس سے ۱۲ ک)

وَقَالَ تَعَالٰی لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَۃً لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوا الْیَھُوْدَ
وَالَّذِیْنَ اَشْرَکُوْا وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَھُمْ مَّوَدَّۃً لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوا الَّذِیْنَ قَالُوْٓا اِنَّا
نَصٰرٰی ۴ (ضرور تم مسلمانوں کا سب سے بڑھ کر دشمن یہودیوں اور مشرکوں کو پاؤ گے
اور ضرور تم مسلمانوں کی دوستی میں سب سے زیادہ قریب ان کو پاؤ گے۔ ک)

وَقَالَ تَعَالٰی اَلْیَوْمَ اُحِلَّ لَکُمُ الطَّیِّبٰتُ وَطَعَامُ الَّذِیْنَ اُوْتُوا
الْکِتٰبَ حِلٌّ لَّکُمْ وَطَعَامُکُمْ حِلٌّ لَّھُمْ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ الْمُؤْمِنٰتِ وَ
الْمُحْصَنٰتُ مِنَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْکِتٰبَ مِنْ قَبْلِکُمْ ۵

---

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ پ ۳۰ | البینۃ | آیت ۱ | ۲ پ ۳۰ | البینۃ | آیت ۶ |
| ۳ پ ۱ | البقرۃ | آیت ۱۰۵ | ۴ پ ۷ | مائدہ | آیت ۸۲ |
| ۵ پ ۶ | مائدہ | آیت ۵ | | | |

وَلَا تَنْكِحُوا الْمُشْرِكٰتِ حَتّٰى يُؤْمِنَّ ؁ (اور شرک والی عورتوں سے نکاح نہ کرو، جب تک مسلمان نہ ہو جائیں۔ ک)

جب قرآنِ عظیم يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ میں نصاریٰ کو داخل نہیں فرماتا۔ اس اَلَّذِيْنَ میں مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کیونکر داخل ہو سکیں گے؟

**ثالثًا** سورت مکیہ ہے اور سوائے عاصم قرأ سبعہ کی قرارت تَدْعُوْنَ بہ تائے خطاب، تو بُت پرست ہی مراد ہیں اور اَلَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ اصنام۔

**رابعًا** خود آیۂ کریمہ طرح طرح دلیلِ ناطق کہ حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والثناء عمومًا اور حضرتِ مسیح علیہ الصلوٰۃ والتسلیم خصوصًا مراد نہیں۔ یہاں فرمایا اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَاءٍ اموات سے متبادر یہ ہوتا ہے کہ پہلے زندہ تھے پھر موت لاحق ہوئی لہٰذا ارشاد ہوا غَيْرُ اَحْيَاءٍ یہ وہ مردے ہیں کہ نہ اب تک زندہ ہیں نہ کبھی تھے نرے جماد ہیں۔ یہ بتوں ہی پر صادق ہے۔ تفسیر ارشاد العقل السلیم میں ہے

حَيْثُ كَانَ بَعْضُ الْاَمْوَاتِ مِمَّا يَعْتَرِيْهِ الْحَيَاةُ سَابِقًا اَوْ لَاحِقًا كَاَجْسَادِ الْحَيَوَانِ وَالنُّطَفِ الَّتِيْ يُنْشِئُهَا اللّٰهُ تَعَالٰى حَيَوَانًا اُحْتُرِزَ عَنْ ذٰلِكَ فَقِيْلَ غَيْرُ اَحْيَاءٍ اَيْ لَا يَعْتَرِيْهَا الْحَيٰوةُ اَصْلًا فَهِيَ اَمْوَاتٌ عَلَى الْاِطْلَاقِ ؂

(بعض اموات وہ تھے جنہیں زندگی حاصل تھی جیسے مردہ حیوان کا جسم اور بعض وہ ہیں جنہیں زندگی ملنے والی ہے مثلاً نطفہ جسے اللہ تعالیٰ المستقبل میں حیوان بنائے گا اس لئے ایسے اموات سے احتراز کیا

---

؁ پ۲ البقرہ آیت ۲۲۱

؂ محمد بن محمد العمادی: تفسیر ابی السعود ج ۵ ص ۱۰۶

اور فرمایا غیر احیاء یعنی یہ وہ اموات ہیں جنہیں زندگانی (ماضی یا مستقبل میں) بالکل حاصل نہیں لہٰذا یہ علی الاطلاق اموات ہیں)

**خامساً** رب عزوجل فرماتا ہے:

وَلَا تَحْسَبَنَّ الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ عِندَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ ۝ فَرِحِينَ بِمَا آتَاهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ [1]

(خبردار! شہیدوں کو ہرگز مردہ نہ جانیو بلکہ وہ اپنے رب کے یہاں زندہ ہیں، روزی پاتے ہیں، اللہ نے جو اپنے فضل سے دیا اس پر خوش ہیں۔)



اور فرماتا ہے:

وَلَا تَقُولُوا لِمَن يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتٌ ۚ بَلْ أَحْيَاءٌ وَلَٰكِن لَّا تَشْعُرُونَ [2]

(جو اللہ کی راہ میں مارے جائیں انہیں مردہ نہ کہو بلکہ وہ زندہ ہیں تمہیں خبر نہیں۔)

محال ہے کہ شہید کو تو مردہ کہنا حرام، مردہ سمجھنا حرام اور انبیاء معاذ اللہ مُردے کہے سمجھے جائیں، یقیناً قطعاً ایماناً وہ اَحْيَاءٌ غَيْرُ اَمْوَاتٍ ہیں نہ کہ عیاذاً باللہ اَمْوَاتٌ غَيْرُ اَحْيَاءٍ، جس وعدۂ الٰہیہ کی تصدیق کے لئے اُن کو عروضِ موت ایک آن کے لئے لازم ہے قطعاً شہداء کو بھی لازم ہے کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ (ہر جان کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔ ک) پھر جب یہ اَحْیَاءٌ

---

[1] پ۴ آل عمران آیت ۱۶۹، [2] پ۲ البقرۃ آیت ۱۵۶، [3] پ۱۷ الانبیاء آیت ۳۵

غیرُ اَمْوَاتٍ ہیں وہ یقیناً ان سے لاکھوں درجے زائد اَحیاءٌ غیرُ اَمْوَاتٍ ہیں نہ کہ اَمْوَاتٌ غیرُ اَحیاءٍ۔

**سادساً** آیہ کریمہ میں وَ ھُمْ قَدْ خُلِقُوْا بصیغۂ ماضی نہیں کہ وہ پیدا کیے گئے بلکہ وَ ھُمْ یُخْلَقُوْنَ بصیغۂ مضارع ہے کہ دلیلِ تجدد و استمرار ہو یعنی بنائے گھڑے جاتے ہیں اور نئے نئے بنائے گھڑے جائیں گے، یہ یقیناً بت ہیں۔

**سابعاً** آیہ کریمہ میں اُن سے کسی چیز کی خلق کا سلبِ کلّی فرمایا کہ لَا یَخْلُقُوْنَ شَیْئًا اور قرآنِ عظیم نے عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لیے بعض اشیاء کی خلق ثابت فرمائی وَاِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّیْنِ کَھَیْئَۃِ الطَّیْرِ اور ایجابِ جزئی نقیضِ سلبِ کلّی ہے تو عیسٰی علیہ الصلوٰۃ والسلام پر صادق نہیں۔ نامناسب سے قطع نظر ہو تو اَمْوَاتٌ قضیہ مطلقہ عامہ ہے یا دائمہ، بر تقدیرِ ثانی یقیناً انس وجن وملک سے کوئی مراد نہیں ہو سکتا کہ ان کے لیے حیات بالفعل ثابت ہے نہ کہ ازل سے ابد تک دائم موت، بر تقدیرِ اوّل قضیہ کا اتنا مفاد کہ کسی نہ کسی زمانے میں ان کو موت عارض ہو، یہ ضرور عیسٰی وملائکہ علیہم الصلوٰۃ والسلام سب کے لیے ثابت، بیشک ایک وقت وہ آئے گا کہ مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام وفات پائیں گے اور روزِ قیامت ملائکہ کو بھی موت ہے، اس سے یہ کب ثابت ہوا کہ موت ہو چکی ورنہ یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ میں ملائکہ بھی داخل ہیں، لازم کہ وہ بھی مر چکے ہوں اور یہ باطل ہے۔ تفسیر انوار التنزیل میں ہے:

(اَمْوَاتٌ) حالاً او مآلاً غَیْرُ اَحْیَاءٍ بِالذَّاتِ لِیَتَنَاوَلَ کُلَّ مَعْبُوْدٍ[1]

---

[1] عبداللہ بن عمر البیضاوی انوار التنزیل مطبوعہ مصر ج ۱ ص ۴۵۵

تفسیر عنایۃ القاضی میں ہے :۔

فَالْمُرَادُ مَا لَاحَیٰوۃَ لَہٗ سَوَاءٌ کَانَ لَہٗ حَیٰوۃٌ ثُمَّ مَاتَ کَعُزَیْرٍ اَوْ سَیَمُوْتُ کَعِیْسٰی وَالْمَلٰٓئِکَۃِ عَلَیْہِمُ السَّلَامُ اَوْ لَیْسَ مِنْ شَاْنِ الْحَیٰوۃِ کَالْاَصْنَامِ [1]

"یعنی ان اموات سے عام مراد ہے خواہ اس میں حیات کی قابلیت ہی نہ ہو جیسے بُت۔ یا حیات تھی اور موت عارض ہوئی جیسے عزیر یا آئندہ عارض ہونے والی ہے جیسے عیسےٰ و ملائکہ علیہم الصلوٰۃ والسلام۔"

منکرین دیکھیں کہ اُن کا شبہ ہر پہلو پر مردود ہے، وللہ الحمد۔

شبہہ دوم لَعَنَ اللّٰہُ الْیَھُوْدَ وَالنَّصَارٰی اقول وَالْمِرْزَائِیَّۃُ لَعْنًا کَبِیْرًا

میں کہتا ہوں کہ مرزائیوں پر بھی بڑی لعنت ہو۔

اوّلاً اَنْبِیَآئِھِمْ میں اضافت استغراق کے لئے نہیں کہ معاذ اللہ یحییٰ علیہما الصلوٰۃ والسلام تک ہر نبی کی قبر کو یہود و نصاریٰ سب نے مسجد کر لیا ہو، یہ یقیناً غلط ہے جس طرح وَقَتْلِھِمُ الْاَنْبِیَآءَ بِغَیْرِ حَقٍّ میں اضافت و لام کوئی استغراق کا نہیں کہ نہ سب قاتل اور نہ سب انبیاء شہید کئے قال تعالیٰ فَفَرِیْقًا کَذَّبْتُمْ وَفَرِیْقًا تَقْتُلُوْنَ اور جب استغراق نہیں تو بعض میں مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کا داخل کر لینا ادعائے باطل و مردود ہے۔ یہود کے سب انبیاء نصاریٰ کے بھی انبیاء تھے، یہود و نصاریٰ کا اُن میں بعض کی قبور کریمہ کو مسجد بنا لینا، صدقِ حدیث کے لئے بس اور اس سے زیادہ مرتدین کی ہوس

---

[1] حاشیہ شہاب الشہور بعنایۃ القاضی ج ۵ ص ۳۲۲

فتح الباری شرح صحیح بخاری میں یہ اشکال ذکر کرکے کہ نصاریٰ کے انبیاء کہاں ہیں؟ اُن کے تو صرف ایک عیسےٰ نبی تھے، اُن کی قبر نہیں، ایک جواب یہی دیا جو بتوفیقہ تعالیٰ ہم نے ذکر کیا کہ :-

اَوِ الْمُرَادُ بِالْاِتِّخَاذِ اَعَمُّ مِنْ اَنْ یَّکُوْنَ ابْتِدَاعًا اَوِ اتِّبَاعًا فَالْیَهُوْدُ ابْتَدَعَتْ وَالنَّصَارٰی اتَّبَعَتْ وَلَا رَیْبَ اَنَّ النَّصَارٰی تُعَظِّمُ قُبُوْرَ کَثِیْرٍ مِّنَ الْاَنْبِیَاءِ الَّذِیْنَ تُعَظِّمُهُمُ الْیَهُوْدُ۔

(انبیاء کی قبروں کو مسجد بنانا عام ہے کہ ابتداءً ہو یا کسی کی پیروی میں، یہودیوں نے ابتداء کی اور عیسائیوں نے پیروی کی اور اس میں شک نہیں کہ نصاریٰ بہت سے ان انبیاء کی قبروں کی تعظیم کرتے ہیں جن کی یہودی تعظیم کرتے ہیں۔)

**ثانیاً** امام حافظ الشان (ابن حجر) نے دوسرا جواب یہ دیا کہ اس روایت میں اقتصار واقع ہوا، واقعہ یہ ہے کہ یہود اپنے انبیاء کی قبور کو مساجد کرتے اور نصاریٰ اپنے صالحین کی قبروں کو، ولہٰذا صحیح بخاری حدیث ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں دربارۂ قبورِ انبیاء تنہا یہود کا نام ہے :

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قَاتَلَ اللّٰهُ الْیَهُوْدَ اِتَّخَذُوْا قُبُوْرَ اَنْبِیَائِهِمْ مَسَاجِدَ [1]

(فرمایا رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ یہودیوں کو ہلاک فرمائے انہوں نے اپنے انبیاء کی قبروں کو سجدہ گاہیں بنالیا)

اور صحیح بخاری حدیث ام سلمہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا میں جبکہ تنہا نصاریٰ کا ذکر تھا صرف

---

[1] ابن حجر عسقلانی، امام: فتح الباری شرح صحیح بخاری مطبوعہ بیروت ج ۱ ص ۴۴۴

صالحین کا ذکر فرمایا، انبیاء کا نام نہ لیا کہ :

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اُولٰٓئِکَ قَوْمٌ اِذَا مَاتَ فِیْھِمُ الْعَبْدُ الصَّالِحُ بَنَوْا عَلٰی قَبْرِہٖ مَسْجِدًا وَّ صَوَّرُوْا فِیْہِ تِلْکَ الصُّوَرَ [1]

(رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نصارٰی وہ قوم ہے کہ جب ان میں کوئی نیک آدمی فوت ہو جاتا تو اُس کی قبر پہ مسجد بنا لیتے اور اُس میں تصویریں بناتے۔)

اور صحیح مسلم حدیث جندب رضی اللہ تعالےٰ عنہ میں یہود و نصاریٰ دونوں کو عام تھا انبیاء و صالحین کو جمع فرمایا کہ :

سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اَلَا وَمَنْ کَانَ قَبْلَکُمْ کَانُوْا یَتَّخِذُوْنَ قُبُوْرَ اَنْبِیَآئِھِمْ وَصَالِحِیْھِمْ مَسَاجِدَ [2]

(میں نے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ نے فرمایا خبردار! تم سے پہلے لوگ اپنے انبیاء اور صالحین کی قبروں کو سجدہ گاہیں بنا لیتے تھے۔)

ہمیشہ جمع طرق سے معنیٰ حدیث کا ایضاح ہوتا ہے۔

**ثالثاً** اقول چالاکی بھی سمجھے! یہ فقط قبر علیے ثابت کرنا نہیں بلکہ اس میں بہت اہم راز مضمر ہے۔ قادیانی مدعیٔ نبوت تھا اور سخت جھوٹا کذاب جس کے سفید چمکتے ہوئے جھوٹ وہ محمدی والے نکاح اور انبیاء کے چاند والے بیٹے قادیان و قادیانیہ کے محفوظ از طاعون رہنے کی پیشین گوئیاں وغیرہا ہیں اور ہر عاقل

---

[1] و [2] محمد بن اسمٰعیل بخاری: بخاری شریف مطبع مجتبائی ج ۱ ص ۶۲

جانتا ہے کہ نبوت اور جھوٹ کا اجتماع محال، اِس سے قادیانی کا سارا گھر ہر عاقل
کے نزدیک گھروندا ہو گیا اس لئے فکر ہوئی کہ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام
کو معاذ اللہ جھوٹا ثابت کریں کہ قادیانی کذاب کی نبوت بھی بن پڑے، اس کا
علاج خود قادیانی نے اپنے ازالۂ اوہام ص ۶۲۹ پر یہ کیا کہ ایک زمانے میں چار سو
نبیوں کی پیشگوئی غلط ہوئی اور وہ جھوٹے، یہ اُس مرتد کے اکٹھے چار سو کفر کہ ہر نبی
کی تکذیب کفر ہے بلکہ کروڑوں کفر ہیں کہ ایک نبی کی تکذیب تمام انبیاء اللہ کی
تکذیب ہے، قال اللہ تعالیٰ كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوحٍ الْمُرْسَلِينَ تو اُس نے چار سو
ہر نبی کی تکذیب کی، اگر انبیاء ایک[1] لاکھ چوبیس ہزار ہیں تو قادیانی کے چار کروڑ
چھیانوے لاکھ کفر اور اگر دو[2] لاکھ چوبیس ہزار ہیں تو یہ اُس کے آٹھ کروڑ چھیانوے
لاکھ کفر ہیں اور اب ان مرزائیوں نے خود یا اُسی سے سیکھ کر اندراج کفر میں اور
ترقی معکوس کر کے اسفل سافلین میں پہنچنا چاہا کہ معاذ اللہ معاذ اللہ سید المرسلین
محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالے علیہ وسلم وعلیہم اجمعین کا جھوٹ ثابت کریں۔ اس
حدیث کے یہ معنے گھڑے کہ نصارٰی نے عیسٰے علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قبر کو مسجد کر لیا
یہ صریح سپید جھوٹ ہے، نصارٰی ہر گز مسیح کی قبر ہی نہیں مانتے، اسے مسجد کر لینا تو
دوسرا درجہ ہے تو مطلب یہ ہوا کہ دیکھو مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم (کے دشمنوں)
نے (خاک بدہن ملعونان) کیسی صریح جھوٹی خبر دی پھر اگر ہمارا قادیانی نبی جھوٹ کے
پھبکے اڑاتا تھا تو کیا ہوا قادیانی مرتدین کا اگر یہ مطلب نہیں تو جلد بتائیں کہ نصارٰی



---

[1] کما رواہ احمد وابن حبان والحاکم والبیہقی وغیرہم عن ابی ذر وابو یعلٰی وابن ابی حاتم والطبرانی وابن مردویہ عن ابی امامۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہما ۱۲ منہ غفرلہ

[2] کما فی روایۃ علی ما فی شرح عقائد نسفی للتفتازانی قال خاتم الحفاظ لم اقف علیہا ۱۲ منہ غفرلہ

مسیح علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قبر کب مانتے ہیں، کہاں بتاتے ہیں، کس کس نصرانی نے اس قبر کو مسجد کرلیا جس کا مصطفٰے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ذکر کیا، اس مسجد کا روئے زمین پر کہیں پتا ہے؟ ان نصرانیوں کا دنیا کے پردے پر کہیں نشان ہے؟ اور جب یہ نہ بتا سکو اور ہرگز نہ بتا سکو گے تو اقرار کرو کہ تم نے محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ذمے معاذ اللہ دروغ گوئی کا الزام لگانے کو حدیث کے یہ معنے گھڑے اور اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ لَعَنَہُمُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَعَدَّ لَہُمْ عَذَابًا مُّہِیْنًا۔ (بیشک جو ایذا دیتے ہیں اللہ اور اس کے رسول کو اُن پر اللہ کی لعنت دنیا اور آخرت میں اور اللہ نے ان کے لئے ذلت کا عذاب تیار کر رکھا ہے) کے گڑھے میں پڑے اَلَا لَعْنَۃُ اللّٰہِ عَلَی الظّٰلِمِیْنَ۔ کیوں، حدیث سے موتِ عیسٰے علیہ الصلوٰۃ والسلام پر استدلال کا مزا چکھا؟ کَذٰلِکَ الْعَذَابُ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَۃِ اَکْبَرُ لَوْ کَانُوْا یَعْلَمُوْنَ۔

وَاللّٰہُ تَعَالٰی اَعْلَم

كتبه
العبد المذنب
احمد رضا البریلوی عفی عنہ
بمحمدن المصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم



سے پ ۲۲ الاحزاب آیت ۵۷

# آل انڈیا سُنّی کانفرنس کے مشاہیر علماء و مشائخین کا متفقہ فیصلہ

## مُسلم لیگ کو ووٹ دے کر کانگریس کو شکست دی جائے

آل انڈیا سُنّی کانفرنس مسلم لیگ کے ہر اُس طریقۂ عمل کی تائید کرسکتی ہے جو شریعت مُطہرہ کے خلاف نہ ہو جیسے کہ الیکشن کے معاملہ میں کانگریس کو ناکام کرنے کی کوشش۔ اس میں مسلم لیگ جس مسلمان کو بھی اٹھائے سنی کانفرنس کے اراکین و ممبران اس کی تائید کرسکتے ہیں۔ ووٹ دے سکتے ہیں۔ دوسروں کو اس کے ووٹ دینے کی ترغیب دے سکتے ہیں۔ مسئلہ پاکستان یعنی ہندوستان کے کسی حصہ میں آئین شریعت کے مطابق فقہی اصول پر حکومت قائم کرنا سنی کانفرنس کے نزدیک محمود و مستحسن ہے۔



(حضرت مفتی اعظم ہند مولانا شاہ الحاج مصطفےٰ رضا قادری (جانشین اعلیٰحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ) [illegible] نعیم الدین مراد آبادی ناظم اعلیٰ آل انڈیا سنی کانفرنس ؛ (حضرت صدر الشریعت مولانا مفتی امجد علی (حضرت مولانا شاہ [illegible] سنی کانفرنس ؛ (مفتی اعظم حضرت مولانا محمد ابراہیم القادری [illegible] (حضرت مولانا شاہ [illegible] قادری خطیب خیر المساجد [illegible] (حضرت مولانا شاہ محمد ابراہیم رضا جانشین حضرت مولانا [illegible] رضا خاں بریلوی ؛ [illegible] دار العلوم شمس العلوم و ناظم ڈسٹرکٹ سنی کانفرنس بدایوں ؛ (مولانا) [illegible] (مولانا) محمد اسمٰعیل محمود آبادی [illegible] (مولانا) غلام جیلانی ؛ (مولانا) محمد ایوب [illegible] (مولانا) ابو المعالی [illegible] منظر حق ٹانڈہ ؛ (مولانا) محمد عبد الاکرم مراد آبادی ؛ (مولانا) غلام معین الدین نعیمی [illegible] آل انڈیا سنی کانفرنس ؛ (مولانا) [illegible] صدر المدرسین مدرسہ اسلامیہ میرٹھ ؛ (مولانا ہاشمی) احسان الحق نعیمی ناظم تبلیغ جامعہ نعیمیہ مراد آباد ؛ (مولانا) سید عبد الحق قادری [illegible] اشرفی [illegible] کشمیر ؛ (مولانا) عبد المصطفےٰ مدرس دار العلوم اشرفیہ ؛ (مولانا) محمد شاہ [illegible] مدرس مدرسہ فاروقیہ بنارس ؛ (مولانا) اختصاص الدین [illegible] (مولانا) محمد مصطفےٰ علی مدرس مدرسہ اسلامیہ میرٹھ ؛ (مولانا) رفیق الدین ؛ (مولانا) غلام محی الدین مراد آبادی ؛ (مولانا) عبد الرحیم احمد آباد ؛ (مولانا) ابو الفیض محمد علی آنولوی ؛ (مولانا) سردار علی منظر اسلام بریلی ؛ (حضرت مولانا) محمد اجمل سنبھلی ناظم اجمل العلوم سنبھل ؛ (مولانا) محمد طفیل احمد مدرس [illegible] (مولانا الحاج) سردار احمد صدر المدرسین منظر اسلام بریلی ؛ (مولانا) وقار الدین [illegible] ؛ مدرس مدرسہ [illegible] اسلام بریلی ؛ (مولانا) محبوب حسین [illegible] سنبھل ؛ (مولانا) محمد سالم اعظمی ؛ (مولانا) عبد الغفور [illegible] ؛ (مولانا) محمد شہاب الدین ؛ (مولانا) عبد الرشید [illegible] علی پور سیداں سیالکوٹ ؛ (مولانا) محمد ابراہیم اعظمی ؛ (مولانا) عبد الغفور مدرس مدرسہ منظر اسلام بریلی ؛ (مولانا) محمد لیٰس [illegible] (مولانا) فضل [illegible] مدرس منظر اسلام بریلی ؛ (مولانا) فضل الصمد سجادہ نشین [illegible] ؛ (مولانا) محمد سلیمان صدر المدرسین احسن المدارس کانپور ؛ (مولانا) محمد محبوب صدر المدرسین کانپور ؛ (مولانا مفتی) عبد الرؤف صدر المدرسین مدرسہ [illegible] (مولانا) مختار احمد مدرس مدرسہ اہلسنت امرتسر ؛ (مولانا) احسان علی مظفر پوری مدرسہ منظر اسلام بریلی ؛ (مولانا) [illegible] مدرسہ منظر اسلام بریلی ؛ (مولانا) نور الہدیٰ رضوی مظفر پوری ؛ (مولانا) محمد ذکی [illegible] ؛ (مولانا قاضی) فضل غنی مدرس مدرسہ منظر اسلام بریلی)

ناشر

محمد یعقوب حسین ضیاء القادری پروپگنڈہ سیکریٹری ڈسٹرکٹ سنی کانفرنس بدایوں یو۔پی

(مطبوعہ [illegible])

# فی سبیل اللہ فساد

(۱۹ر جون ۱۹۸۴ء ، اداریہ نوائے وقت لاہور)

شارع اسلام نے مسلمانوں کو یہ بنیادی تعلیم دی تھی کہ سب مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ مسلمانوں کا نبیؐ ایک خدا ایک کتاب یعنی قرآن پاک ایک لیکن یہ ہماری بدنصیبی ہے کہ ہم اس بنیادی تعلیم اور حقیقت کو فراموش کرکے کئی فرقوں میں بٹ گئے جبکہ ہمیں تسبیح کے دانوں کی طرح رشتہ اخوت میں پرو یا جانا چاہیئے تھا۔ فرقہ واریت کا زہر جب جسدِ اسلام میں سرایت کر گیا تو پھر ہماری تسبیح کے دانے بکھر گئے اور ہم ایک دوسرے کے خون کے پیاسے بن گئے۔ فرقہ واریت کی یہ وبا اتنی زیادہ پھیل گئی کہ اس کے سبب انگلستان کی بعض مساجد پر تالے پڑ گئے۔ ہمارے ہاں سے جو مبلغ بیرونی ملکوں میں تبلیغ اسلام کے سلسلے میں گئے ہوئے تھے وہاں انہوں نے فرقہ وارانہ تنگ نظری کا ایسا مظاہرہ کیا کہ جو غیر مسلم اسلام کی طرف مائل ہو رہے تھے اور ذرا سی تحریک و تبلیغ پر جو آغوش اسلام میں آسکتے تھے۔ انہوں نے جب علماء کو ایک دوسرے کے خلاف نفرت پیدا کرتے دیکھا تو وہ اسلام ہی سے بدظن ہو گئے۔ اور یوں تبلیغ دین کا کام اگر رک نہیں گیا تو اس کی رفتار سست پڑ گئی خود ہمارے اپنے شہر لاہور میں ۲۲ مارچ کو مصری قاری شیخ عبدالباسط کی شاہی مسجد میں قرأت کے دوران مبینہ طور پر ایک ایسا سانحہ رونما ہو گیا کہ جسے زبان قلم پر لانا بھی ایک مسلمان کے لئے دشوار اور باعث خجالت ہے۔ اسکے بعد یہ مبینہ واقعہ دو ماہ تک تلخ نوائی، الزام تراشی اور محاذ آرائی کا باعث بنا رہا اور بالآخر یہ سلسلہ بادشاہی مسجد میں ہی دو متوازی کانفرنسوں کے انعقاد کے اعلان پر منتج ہوا۔ صوبائی حکومت نے امن و امان کے تحفظ اور فرقہ وارانہ ہم آہنگی برقرار رکھنے کی خاطر دونوں کانفرنسوں کے انعقاد کی ممانعت کردی، لیکن اسکے باوجود تصادم ہو ہی گیا جس میں ڈسٹرکٹ مجسٹریٹ لاہور کے جاری کردہ پریس نوٹ کے مطابق پولیس کے ایک سپاہی سمیت چھ افراد زخمی ہوئے اب اس واقعہ کی غیر جانبدارانہ تحقیقات ہو رہی ہے۔

یہ تو فرقہ واریت کا صرف ایک پہلو تھا۔ مگر بات یہاں ختم نہیں ہو جاتی۔ یہ ایک تلخ مگر ناقابلِ تردید حقیقت ہے کہ اس فتنے کو بعض بیرونی ممالک سے بھی ہوا دی جا رہی ہے۔ جو اپنی جگہ ایک خطرہ ہے۔ یہ بات ڈھکی چھپی نہیں کہ ملک عزیز کی بعض مذہبی تنظیموں اور مخصوص دینی جماعتوں کو انکے ہم عقیدہ امیر کبیر افراد تنظیموں اور ملکوں کی جانب سے تبلیغ کے نام پر پیٹرو ڈالر کی خطیر رقوم مل رہی ہیں یا بعض شخصیتوں کو ذاتی طور پر یہ رقم دی جاتی ہے۔ یہ رقم ہمیں اندیشہ ہے جو بے بنیاد نہیں کہ باہمی منافرت پھیلانے کا باعث بن رہی ہے۔ ایسے وقت جبکہ اتحاد بین المسلمین کی شدید ضرورت ہے۔ ان درآمد شدہ تبلیغی رقوم کو دینِ اسلام کے استحکام اور مسلمانوں میں فرقہ وارانہ ہم آہنگی اور اتحاد پیدا کرنے کی بجائے نفاق، انتشار، مناقشت اور ایک دوسرے کو کافر ٹھہرانے پر صرف کی جا رہی ہیں۔ پاکستان کا قیام تو اس اعلیٰ مقصد کے لئے عمل میں آیا تھا کہ یہاں خالص اسلامی معاشرہ قائم ہو۔ پاکستانیوں کا طرزِ زندگی اسلام کا نمونہ ثابت ہو اور ایک ایسی فضا قائم ہو جو خالص اسلامی ہو اور جب تک یہاں مثالی اور معیاری معاشرہ قائم نہیں ہو جاتا ہم ان قربانیوں کی قیمت ادا نہیں کر سکتے جو برصغیر کے لاکھوں مسلمانوں نے اس ملک کو حاصل کرنے کے لئے دی تھی۔

حکومت کو اس صورت حال کا نوٹس لینا چاہیئے جو رقوم دوسرے اسلامی ممالک تبلیغ کیلئے دیتے ہیں، اگر حکومت ان رقوم کو اپنے طور پر صحیح تبلیغ دین کیلئے استعمال کرے تو یہ ان رقوم کا صحیح اور جائز استعمال ہو گا۔ بصورت ثانی، اگر ایسا انتظام نہ ہو تو پھر ملک عزیز کے اندر صورتِ حال مزید خراب ہوتی جائے گی۔ اتحاد بین المسلمین صرف تمام مسلمانوں کا فرض ہی نہیں، ہر نوع کے مکاتب فکر کے دینی رہنماؤں کی بڑی بھاری اور بنیادی ذمہ داری بھی ہے۔ اس نوعیت کے اختلاف اور نزاع سے اسلامی نظام کے مختلف النوع مخالفین کو طرح طرح کی باتیں کرنے اور شوشے چھوڑنے کا موقع ملتا ہے۔ یہ بات دینی رہنماؤں کو دعوتِ فکر و عمل دیتی ہے انہیں اسکا صرف احساس ہی نہیں ہونا چاہیئے بلکہ انکے خیالات و اقدامات کو اسکی نظر آنے والی گواہی بھی پیش کرنی چاہیئے۔

# منقبت در شان اعلیٰحضرت شاہ احمد رضا خان قادری بریلوی

قدس سرہٗ

از قلم مولانا غلام رسول گوہر ایڈیٹر ماہنامہ انوار الصوفیہ قصور مرید رشید حضرت قبلہ امیر ملت محدث علی پوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ



آفتابِ اہلسنت حضرتِ احمد رضا — عزت دین متیں ہے عزتِ احمد رضا

دوستانِ مصطفےٰ کی ہو گیا ہوں خاکِ پا — در حقیقت ہے یہ نعمت برکتِ احمد رضا

شکر کر اے اہلِ سنت محفلِ میلاد کر — مل گئی جو تجھ کو نعمت، نعمتِ احمد رضا

یا رسول اللہ کہنے کا تجھے یارا ہوا — ہو گئی غالب عدو پر حجتِ احمد رضا

ہے امام اہلسنت مقتدائے سالکاں — باعثِ صد مفخرت ہے نسبتِ احمد رضا

در بریلی بلدہ آں بادشاہِ عالماں — مطلعِ انوارِ حق ہے تربتِ احمد رضا

گوہرِ یکتائے دیں اور معدنِ درِ ہدیٰ
ہے قلم عاجز کہ لکھے مدحتِ احمد رضا



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ



الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ

وعلیٰ آلک واصحابک یا حبیب اللہ

# رسالہ

# المبین ختم النبیین ۱۳۲۶ھ

**مسئلہ** از بہار شریف محلہ قلعہ مدرسہ فیض رسول مرسلہ مولوی ابوطاہر نبی بخش صاحب

۱۸ ربیع الاول شریف ۲۶ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم حامدًا و مصلیًا و مسلمًا

امابعد! بست وپنجم ماہ ربیع الاول ۲۶ھ شب سہ شنبہ کو مولوی سجاد حسین و مولوی مبارک حسین صاحب مدرسین مدرسہ اسلامیہ بہار کے طلبا تعلیم دادہ وعظ میں فرماتے تھے کہ خاتم النبیین میں "النبیین" پر الف لام عہد خارجی کا ہے، جب دوسرے روز مسجد چوک میں مولوی ابراہیم صاحب نے (جو بالفعل مدرسہ فیض رسول میں پڑھتے ہیں) اثنائے وعظ میں آیہ کریمہ مَا کَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ تلاوت کرکے بیان کیا کہ خاتم النبیین میں جو لفظ النبیین مضاف الیہ واقع ہوا ہے اس لفظ پر الف لام استغراق کا ہے بایں معنے کہ سوائے حضور پُرنور صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے کوئی نبی نہ آپ کے زمانہ میں ہوا اور نہ بعد آپ کے قیامت تک کوئی نبی ہو، نبوت آپ پر ختم ہوگئی آپ کل نبیوں کے خاتم ہیں۔

بعد وعظ مولوی ابراہیم صاحب کے راحت حسین طالب علم مدرسہ اسلامیہ بہار کے مجاور درگاہ نے باعانت بعض معاون رد کوشش بڑے دعوے کے ساتھ مولوی ابراہیم صاحب کی تقریر مذکور کی تردید کی اور صاف لفظوں میں کہا کہ لفظ النبیین پر الف لام استغراق کا نہیں ہے بلکہ عہد خارجی کا ہے۔ چونکہ یہ مسئلہ عقائد ہے لہذا اس کے متعلق چند مسائل نمبروار

لکھ کر اہلِ حق سے گذارش ہے کہ بنظر احقاقِ حق ہر مسئلہ کا جواب باصواب بحوالہ کتب تحریر فرمادیں تاکہ اہلِ اسلام گمراہی و بدعقیدگی سے بچیں۔

۱۔ راحت حسین مذکور کا کہنا کہ "النبیین" پر الف لام عہد خارجی کا ہے استغراق کا نہیں، یہ قول صحیح اور موافق مذہب منصور اہلِ سنت وجماعت کے ہے یا موافق فرقہ ضالہ زیدیہ کے؟

۲۔ نفی استغراق سے آیہ کریمہ کا کیا مفہوم ہوگا؟

۳۔ بر تقدیر صحت نفی استغراق اس آیہ سے اہلِ سنت کا عقیدہ کہ حضور پرُنور صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم، کل انبیاء کے خاتم ہیں ثابت ہوتا ہے کہ نہیں اور اہلِ سنت اس آیہ کو مثبتِ خاتمیتِ کاملہ سمجھتے ہیں یا نہیں؟

۴۔ اگر آیت مثبتِ کلیت نہیں ہوگی تو پھر کس آیت سے کلیت ثابت ہوگی اور جب دوسری آیت مثبتِ کلیت نہیں تو اہلِ سنت کے اس عقیدے کا ثبوت دلیلِ قطعی سے ہرگز نہ ہوگا۔

۵۔ جس کا عقیدہ ہو کہ حضور پرُنور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کل انبیاء کے خاتم نہیں ہیں اس کے پیچھے اہلِ سنت کو نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

۶۔ اس باطل عقیدے کے لوگوں کی تعظیم و توقیر کرنی اور ان کو سلام کرنا جائز ہوگا یا ممنوع؟

۷۔ کیا سُنی حنفی کو جائز ہے کہ جو شخص حضور پرُنور صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو کل انبیاء کا خاتم نہ سمجھے اس سے دینی علوم پڑھیں یا اپنی اولاد کو علم دین پڑھنے کے واسطے ان کے پاس بھیجیں؟

فقط۔ المستفتی محمد عبداللہ

## دلائلِ خارجیہ [ع]

دلیلِ اول: توضیح صفحہ میں ہے الاصل ای الراجح ھو العھد الخارجی لانہ حقیقۃ

---

ع۔ جو نکہ خاتم النبیین میں الف لام عہد خارجی کے قائل ہیں لہٰذا خارجیہ لکھے گئے ہیں ۱۲

التعیین وکمال التمییز ؎ (ترجمہ) اصل یعنی راجح عہد خارجی ہی کا ہے اس لئے کہ عہد خارجی حقیقت تعیین اور کمال تمیز ہے پس جب عہد خارجی سے معنی درست ہو تو استغراق وغیرہ معتبر نہ ہوگا۔

دلیل دوم: نورالانوار ص۸۱ میں ہے یسقط اعتبار الجمعیۃ اذا دخلت علی الجمع ؎ (ترجمہ) جب لامِ تعریف جمع پر داخل ہو تو اعتبارِ جمعیت ساقط ہو جاتا ہے" پس "نبیین" کہ صیغۂ جمع ہے، جب اس پر الف لام تعریف داخل ہوا تو "نبیین" سے معنی جمعیت ساقط ہو گیا اور جب معنی جمعیت ساقط ہو گیا تو الف لام استغراق کا ماننا صحیح نہیں ہو سکتا۔

دلیل سوم: یہ امر مسلم ہے کہ مضاف، مضاف الیہ کا غیر ہوتا ہے، پس جب فردِ واحد اس کل کی طرف مضاف ہو جس میں وہ داخل ہے تو وہ کل من حیث ہو کل ہونے کے کل باقی نہ رہے گا بلکہ کلیت اس کی ٹوٹ جاوے گی اور جب کلیت اس کی باقی نہ رہی تو لبعضیت ثابت ہو گئی اور یہی معنی ہے عہد کا۔ اور اگر اس فردِ مضاف کو ہم اس کل کے شمول میں رکھیں تو تقدم الشیئ علی نفسہٖ لازم آتا ہے اور یہ باطل ہے کیونکہ وجودِ مضاف الیہ مقدم ہوتا ہے وجودِ مضاف پر۔ پس ان دلائل سے ثابت ہوا کہ النبیین میں الف لام عہدِ خارجی کا ماننا چاہیے۔

## الجواب

حضور پُرنور خاتم النبیین سید المرسلین صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم وعلیہم اجمعین کا خاتم یعنی بعثت میں آخر جمیع انبیاء و مرسلین بلا تاویل و بلا تخصیص ہونا ضروریاتِ دین سے ہے جو اس کا منکر ہو یا اس میں ادنیٰ شک و شبہہ کو بھی راہ دے، کافر مرتد ملعون ہے آیۂ کریمہ ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین وحدیث متواتر لانبی بعدی سے تمام امت

---

؎ علامہ تفتازانی: توضیح تلویح مکتبہ رشیدیہ دیوبند ص ۱۵۰

؎ ملا جیون: نورالانوار مطبع سعید کمپنی، کراچی ص ۸۱

مرحومہ نے سلفاً و خلفاً ہمیشہ یہی معنے سمجھے کہ حضورِ اقدس صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم بلا تخصیص تمام انبیاء میں آخر نبی ہوئے، حضور کے ساتھ یا حضور کے بعد قیامِ قیامت تک کسی کو نبوت ملنی محال ہے، فتاوٰے یتیمۃ الدہر و اشباہ والنظائر و فتاوٰے عالمگیریہ وغیرہا میں ہے :۔

اذا لم یعرف الرجل ان محمدا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم اٰخر الانبیاء فلیس بمسلم۔[1]

" جو شخص یہ نہ جانے کہ محمد صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم تمام انبیاء میں سب سے پچھلے نبی ہیں وہ مسلمان نہیں "

شفاء شریف امامِ اجل قاضی عیاض رحمہ اللہ تعالٰے میں ہے :۔

کذلک نکفر من ادعی نبوۃ احد مع نبینا صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم او بعدہ (الی قولہ) فھؤلاء کفار مکذبون للنبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لانہ صلی اللہ علیہ وسلم اخبر انہ خاتم النبیین ولا نبی بعدہ واخبر عن اللہ تعالٰی انہ خاتم النبیین وانہ ارسل کافۃ للناس و اجمعت الامۃ علی حمل ھٰذا الکلام علی ظاھرہ وان مفھومہ المراد بہ دون تاویل ولا تخصیص فلا شک فی کفر ھؤلاء الطوائف کلھا قطعا اجماعا وسمعا۔[2]

" یعنی جو ہمارے نبی صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے زمانہ میں خواہ حضور کے بعد کسی کی نبوت کا ادعاء کرے، کافر ہے اور نبی صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کی تکذیب کرنے والا کہ نبی صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم نے خبر دی کہ حضور خاتم النبیین ہیں اور

---

[1] فتاوٰے عالمگیری : مطبوعہ پشاور ج ۲ ص ۲۶۳۔

[2] علامہ قاضی عیاض : شفاء شریف ج ۲ ص ۲۴۶-۷

ان کی رسالت تمام لوگوں کو عام ہے اور امت نے اجماع کیا ہے کہ یہ آیات و احادیث اپنے ظاہر پر ہیں جو کچھ ان سے مفہوم ہوتا ہے وہی خدا و رسول کی مراد ہے، نہ ان میں کوئی تاویل ہے نہ کچھ تخصیص تو جو لوگ اس کا خلاف کریں وہ بحکم اجماع امت و بحکم قرآن و حدیث سب یقیناً کافر ہیں"۔

امام حجۃ الاسلام محمد غزالی قدس سرہ العالی، کتاب الاقتصاد میں فرماتے ہیں:۔

ان الامۃ فہمت من ہذا اللفظ انہ افہم عدم نبی بعدہ ابدا و عدم رسول بعدہ ابدا و انہ لیس فیہ تاویل ولا تخصیص من اوّلہ بتخصیص فکلامہ من انواع الہذیان لا یمنع الحکم بتکفیرہ لانہ مکذب لہذا النص الذی اجمعت الامۃ علی انہ غیر مؤول ولا مخصوص[1] ملخصا۔

"یعنی تمام امت مرحومہ نے لفظ خاتم النبیین سے یہی سمجھا ہے وہ بتاتا ہے کہ حضور اقدس صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے بعد کبھی کوئی نبی نہ ہوگا، حضور اقدس صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے بعد کوئی رسول نہ ہوگا اور تمام امت نے یہی مانا ہے کہ اس میں اصلاً کوئی تاویل یا تخصیص نہیں، تو جو شخص لفظ خاتم النبیین میں النبیین کو اپنے عموم و استغراق پر نہ مانے بلکہ اسے کسی تخصیص کی طرف پھیرے اس کی بات مجنون کی بک یا سرسامی کی بہک ہے، اسے کافر کہنے سے کچھ ممانعت نہیں کہ اس نے نص قرآنی کو جھٹلایا جس کے بارے میں امت کا اجماع ہے کہ اس میں نہ کوئی تاویل ہے نہ تخصیص"۔

عارف باللہ سیدی عبد الغنی نابلسی قدس سرہ القدسی، شرح الفرائد میں فرماتے ہیں:۔

---

[1] ابو حامد محمد بن محمد الغزالی : کتاب الاقتصاد مکتبۃ الادبیۃ، مصر ص ۱۱۴

تجویز نبی مع نبینا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم او بعدہ یستلزم تکذیب القراٰن اذ قد نص علی انہ خاتم النبیین و اٰخر المرسلین و فی السنۃ انا العاقب لانبی بعدی واجمعت الامۃ علی ابقاء ھٰذا الکلام علی ظاھرہ و ھٰذہ احدی المسائل المشھورۃ التی کفرنا بھا الفلاسفۃ لعنھم اللہ تعالیٰ۔

" ہمارے نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ یا بعد کسی کو نبوت ملنی جائز ماننا، تکذیبِ قرآن کو مستلزم ہے کہ قرآنِ عظیم تصریح فرما چکا ہے کہ حضورِ اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خاتم النبیین و آخر المرسلین ہیں اور حدیث میں فرمایا میں پچھلا نبی ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں، اور تمام امت کا اجماع ہے کہ یہ کلام اپنے ظاہر پر ہے یعنی عموم و استغراق بلا تاویل و تخصیص اور یہ ان مشہور مسئلوں سے ہے جن کے سبب ہم اہلِ اسلام نے کافر کہا فلاسفہ کو، اللہ تعالیٰ ان پر لعنت کرے۔"

امام علامہ شہاب الدین فضل اللہ بن حسین تورپشتی حنفی کتاب المعتمد فی المعتقد میں فرماتے ہیں:

" بحمد اللہ تعالیٰ ایں مسئلہ در میان اسلامیاں روشن تر ازاں ست کہ آں را بکشف و بیان حاجت افتد خدائے تعالیٰ خبر داد کہ بعد از وے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نبی دیگر نباشد و منکر ایں مسئلہ کسے تواند بود کہ اصلاً در نبوتِ او صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم معتقد نباشد کہ اگر برسالتِ او معترف بودے وے را در ہر چہ ازاں خبر داد صادق دانستے و بہماں حجتہا کہ از طریقِ تواتر رسالتِ او پیشِ ما درست شدہ ایں نیز درست شد کہ وے صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باز پسیں پیغمبراں ست در زمانِ او و تا قیامت بعد از وے ہیچ نبی نباشد و ہر کہ دریں شک ست دراں نیز بہ شک ست و آں کس کہ گوید کہ بعد از وے نبی دیگر بود یا ہست یا خواہد بود و آنکس نیز کہ گوید کہ امکان

وارد کرباشد کافر است ایں ست شرط درستی ایمان بر خاتم الانبیاء محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم:

بالجملہ آیہ کریمہ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ مثل حدیثِ متواتر لانبی بعدی قطعاً عام اور اس میں مراد استغراقِ تام اور اس میں کسی قسم کی تاویل و تخصیص نہ ہونے پر اجماعِ امتِ خیر الانام علیہ وعلیہم الصلوٰۃ والسلام۔ یہ ضروریاتِ دین سے ہے اور ضروریاتِ دین میں کوئی تاویل یا اس کے عموم میں کچھ قال وقیل مسموع نہیں جیسے آجکل دجال قادیانی بک رہا ہے کہ خاتم النبیین سے ختم نبوتِ شریعتِ جدیدہ مراد ہے، اگر حضور کے بعد کوئی نبی اسی شریعتِ مطہرہ کا مروج و تابع ہوکر آئے کچھ حرج نہیں اور وہ خبیث اس سے اپنی نبوت جمانا چاہتا ہے یا ایک اور دجال نے کہا تھا کہ "تقدم یا تاخر زمانی میں کچھ فضیلت نہیں"

خاتم بمعنے آخر لینا خیال جہال ہے بلکہ خاتم النبیین بمعنی نبی بالذات ہے اور اسی مضمون ملعون کو دجالِ اول نے یوں ادا کیا کہ خاتم النبیین بمعنے افضل النبیین ہے۔ ایک اور مرتد نے لکھا خاتم النبیین ہونا حضرت رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بہ نسبت اس سلسلہ محدودہ کے ہے نہ بہ نسبت جمیع سلاسل و عوالم کے، پس اور مخلوقات کا اور زمینوں میں ہونا ہرگز منافی خاتم النبیین کے نہیں، جموع محلے باللام استال اس مقام پر مخصوص ہوتی ہیں۔

چند اور ملعونوں نے لکھا کہ الف لام خاتم النبیین میں جائز ہے کہ عہد کے لئے ہو اور برتقدیر تسلیم استغراق جائز ہے کہ استغراق عرفی کے لئے ہو اور بر تقدیر حقیقی جائز ہے کہ مخصوص البعض ہو اور بھی عام کے قطعی ہونے میں بڑا اختلاف ہے، اکثر علماء ظنی ہونے کے قائل ہیں۔ ان شیاطین سے بڑھ کر اور بعض ابلیسوں نے لکھا کہ اہلِ اسلام کے بعض فرقے ختمِ نبوت ہی کے قائل نہیں اور

---

۱؎ تحذیر الناس نانوتی ۱۲ ۲؎ مراۃ ابن الرحمٰن قادیانی ۱۲ ۳؎ مناظرہ احمدیہ لعنہ نظر المؤمنین شہوانی ۱۲

۴؎ تحریرات ابی زندیق پشاوری ۱۲

بعض قائل ختمِ نبوت تشریعی کے ہیں نہ مطلق نبوت کے، الیٰ غیر ذٰلک من الکفریات الملعونۃ والارتدادات المشحونۃ بنجاسات ابلیس و قاذورات التدلیس لعن اللّٰہ قائلہا وقاتل اللّٰہ قابلیہا۔

یہ سب تاویلِ رکیک ہیں یا عموم و استغراق "النبیین" میں تشویش و تشکیک اور سب کفرِ صریح وارتدادِ قبیح، اللہ و رسول نے مطلقاً نفیِ نبوتِ تازہ فرمائی، شریعتِ جدیدہ وغیرہا کی کوئی قید کہیں نہ لگائی اور صراحۃً خاتم بمعنے آخر بتایا، متواتر حدیثوں میں اس کا بیان آیا اور صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے اب تک تمام امتِ مرحومہ نے اسی معنیٔ ظاہر و متبادر و عموم و استغراق حقیقیِ تام پر اجماع کیا اور اسی بنا پر سلفاً و خلفاً ائمہ مذاہب نے نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد ہر مدعیِ نبوت کو کافر کہا، کتبِ احادیث و تفسیر و عقائد و فقہ ان کے بیانوں سے گونج رہی ہیں۔ فقیر غفرلہ المولیٰ القدیر نے اپنی کتاب "جزاء اللہ عدوہ بابائہ ختم النبوۃ" میں اس مطلبِ ایمانی پر صحاح و سنن و مسانید و معاجیم و جوامع سے ایک سو بیس حدیثیں اور تکفیرِ منکر کے ارشاداتِ ائمہ و علمائے قدیم و حدیث و کتبِ عقائد و اصولِ فقہ و حدیث سے تیس نصوص ذکر کیے وللہ الحمد! تو یہاں عموم و استغراق کا انکار خواہ کسی تاویل و تبدیل کا اظہار نہیں کر سکتا مگر کھلا کافرِ خدا کا دشمن قرآن کا منکر مردود و ملعون خائب و خاسر والعیاذ باللہ العزیز القادر۔ ایسی تشکیکیں تو وہ اشقیا ربّ العالمین میں بھی کر سکتے ہیں کہ جائز ہے لام عہد کے لئے ہو یا استغراقِ عرفی کے لئے یا عام مخصوص منہ البعض یا عالمین سے عالمین زمانہ کقولہ تعالیٰ وانی فضلتکم علی العالمین اور سب کچھ سہی پھر عام قطعی تو نہیں خدا کا پروردگارِ جمیع عالم ہونا یقینی کہاں؟ مگر الحمد للہ مسلمان نہ ان ملعون ناپاک وساوس کو ربّ العالمین میں سنیں نہ ان خبیث گندے وساوس کو خاتم النبیین میں، الا لعنۃ اللہ علی الظالمین ان الذین یؤذون اللہ و رسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا والاخرۃ واعد لہم عذابا مھینا۔

یہ طائفہ خارجیہ جن سے سوال ہے اگر معلوم ہو کہ حضور پُرنور خاتم الانبیاء و المرسلین

صلے اللہ تعالے علیہ وعلیہم اجمعین کے خاتم ہونے کو صرف بعض انبیاء سے مخصوص کرتا ہے حضور اقدس صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کے روزِ بعثت سے جب یا اب یا کبھی کسی زمانے میں کوئی نبوت اگرچہ ایک ہی اگرچہ غیر تشریعی اگرچہ کسی اور طبقۂ زمین یا کنج آسمان میں اگرچہ کسی اور نوع غیر انسانی میں واقع مانتا یا باوصف اعتقاد عدم وقوع محض بطور احتمال شرعی وامکانِ وقوعی جانتا یا یہی سہی مگر جائز و محتمل ماننے والوں کو مسلمان کہتا یا طوائفِ ملعونہ مذکورہ خواہ ان کے کبراء یا نظراء کی تکفیر سے باز رہتا ہے تو ان سب صورتوں میں یہ طائفہ حائفہ خود بھی قطعاً یقیناً اجماعاً ضرورۃً مثل طوائفِ مذکورہ قادیانیہ وقاسمیہ وامیریہ ونذیریہ وامثالہم لعنہم اللہ تعالے کافر ومرتد ملعونِ ابد ہے قاتلہم اللہ انی یوفکون کہ ضروریاتِ دین کا جس طرح انکار کفر ہے یونہی ان میں شک وشبہہ اور احتمالِ خلاف ماننا بھی کفر ہے یونہی ان کے منکر یا ان میں شاک کو مسلمان کہنا یا اسے کافر نہ جاننا بھی کفر ہے۔ بحر الکلام امام نسفی وغیرہ میں ہے من قال بعد نبینا نبی یکفر لانہ انکر النص وکذلک لو شک فیہ۔ درمختار وبزازیہ ومجمع الانہر وغیرہا کتبِ کثیرہ میں ہے من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر۔[1]

ان لعنتی اقوال نجس ترازاقوال کے رد میں اواخر صدی گزشتہ میں بکثرت رسائل و مسائل علمائے عرب وعجم طبع ہو چکے اور وہ ناپاک فتنے غارِ مذلت میں گر کر قعرِ جہنم کو پہنچے والحمد للہ رب العٰلمین۔ اس طائفۂ جدیدہ کو اگر طوائفِ طریدہ کی حمایت سوجھے گی تو اللہ واحد قہار کا لشکرِ جرار اسے بھی اس کی سزا کے کردار پہنچانے کو تیار ہے قال تعالیٰ اَلَمْ نُهْلِكِ الْاَوَّلِيْنَ ۝ ثُمَّ نُتْبِعُهُمُ الْاٰخِرِيْنَ ۝ كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ۝ وَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ۝[2]

اور اگر اس طائفہ جدیدہ کی نسبت وہ تجویز واحتمالِ نبوت یا عدمِ تکفیر منکرانِ ختمِ نبوت

---

[1] درمختار : مطبع مجتبائی دہلی ج ۱ ص ۲۹۰ [2] مرسلات ۱۶ تا ۱۹

معلوم نہ بھی ہو، نہ اس کا خلاف ثابت ہو تو اس کا آیہ کریمہ میں افادۂ استغراق سے انکار اور ارادۂ بعض پر اصرار کیا اسے حکمِ کفر سے بچالے گا کہ وہ صراحۃً آیہ کریمہ کا اس تفسیر قطعی یقینی اجماعی ایمانی کا منکر و مبطل ہے جو خود حضور پرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ارشاد فرمائی اور جس پر تمام امتِ مرحومہ نے اجماع کیا اور بنقلِ متواتر ضروریاتِ دین سے ہو کر ہم تک آئی، مثلاً کوئی شخص کہے کہ شراب کی حرمت قرآنِ عظیم سے ثابت نہیں، ائمۂ دین فرماتے ہیں وہ کافر ہو گیا اگرچہ اس کے کلام میں حرمتِ خمر کا انکار نہ تھا، نہ تحریم کا ثبوت قرآنِ عظیم پر موقوف کہ اُن کی تحریم میں احادیثِ متواترہ بھی موجود اور کچھ نہ ہو تو خود اس کی حرمت ضروریاتِ دین سے ہے اور ضروریاتِ دین خصوصِ نصوص کے محتاج نہیں رہتے۔ امام اجل ابوزکریا نووی کتاب الروضہ پھر امام ابنِ حجر مکی "اعلام بقواطع الاسلام" میں فرماتے ہیں: اذا جحد مجمعا علیہ یعلم من دین الاسلام ضرورۃ سواء کان فیہ نص اولا فان جحدہ یکون کفرا اھ ملتقطا (ترجمہ: "جب کوئی اجماعی مسئلہ کا انکار کرے، جو ضرورت کے علم دین کی بنا پر خواہ اس میں نص ہو یا نہ ہو، تو اس کا یہ انکار کفر ہوگا۔" (مرتب)

بعینہٖ یہی حالت یہاں بھی ہے کہ اگرچہ بعثت محمد رسول اللہ صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم سے ہمیشہ کے لئے دروازۂ نبوت بند ہو جانا اور اس وقت سے ہمیشہ تک کبھی کسی وقت کسی جگہ کسی صنف میں کسی طرح کی نبوت نہ ہو سکنا کچھ اس آیہ کریمہ ہی پر موقوف نہیں بلکہ اس کے ثبوت میں قاہر و باہر، متوافر و متظافر، متکاثر و متواتر حدیثیں موجود، اور کچھ نہ ہو تو بحمد اللہ تعالٰے مسئلہ خود ضروریاتِ دین سے ہے مگر آیت کے معنے متواتر مجمع علیہ قطعی ضروری کا انکار اس پر کفر ثابت کرے گا، اگرچہ اس کے کلام میں صراحۃً نفسِ مسئلہ کا انکار نہیں۔ منح الروض الازہر شرح فقہ اکبر سیدنا امام اعظم رضی اللہ تعالٰے عنہ میں ہے:

لو قال حرمۃ الخمر لا تثبت بالقراٰن کفر ای لانہ عارض نص القراٰن وانکر تفسیر الفرقان [1]

"اگر کوئی کہے کہ حرمتِ شراب قرآن سے ثابت نہیں کافر ہو جائیگا کیونکہ اس نے نص قرآن سے تعارض کیا اور تفسیر قرآن کا انکار" (مرتب)

---

[1] ملا علی قاری: منح الروض الازہر شرح فقہ اکبر مطبع مجتبائی دہلی ص ۲۳۴

فتاوےٰ تمہ میں ہے من انکر حرمۃ الخمر فی القراٰن کفر[1]

امام مکی نے ہمارے علماء سے کلماتِ کفر بالاتفاق میں نقل کیا او قال لم تثبت حرمۃ الخمر فی القراٰن پھر خود فرمایا کفر زاعمانہ لانص فی القراٰن علی تحریم الخمر ظاھر لانہ مستلزم لتکذیب القراٰن الناص فی غیر ما اٰیۃ علی تحریمہ لخمر فان قلت غایۃ ما فیہ انہ کذب وھو لا یقتضی الکفر قلت ممنوع لان کذب یستلزم انکار النص المجمع علیہ المعلوم من القراٰن بالضرورۃ تو اگرچہ یہ طائفہ آیہ کریمہ میں استغراق کے انکار سے ختمِ تامِ نبوت پر دلائلِ قطعیہ سے مسلمانوں کا ہاتھ خالی نہیں کرسکتا۔ اپنا ہاتھ ایمان سے خالی کرگیا، ہاں اگرارباب طائفہ صراحۃً ایمان لائیں کہ حضورِ اقدس صلے اللہ تعالٰے علیہ وسلم کے زمانہ میں خواہ ان کے بعد کبھی کسی جگہ کسی طرح کی کوئی نبوت کسی کو نہیں مل سکتی۔ حضور کے خاتم النبیین و آخر الانبیاء والمرسلین ہونے میں اصلا کوئی تخصیص تاویل تقیید تحویل نہیں اور ان تمام مطالب کو نصوصِ قطعیہ و اجماعِ یقینی وضروریاتِ دین سے ثابت یقیناً مانیں اور ان تمام طوائفِ ملعونہ مذکورہ اور ان کے اکابر کو صاف صاف کافر مرتد کہیں، صرف بزعم خود اپنی نحوی و منطقی جہالتوں، بطالتوں، کج فہمیوں کے باعث آیہ کریمہ میں لام عہد لیں اور استغراق نامستقیم سمجھیں تو اگرچہ بوجہ انکار تفسیر متواتر اجماعی قطعی، اسلوبِ فقہی اس پر اب بھی لزومِ کفر مانے مگر ازانجا کہ اس نے اعتقادِ صحیح کی تصریح اور کبرائے منکرین کی تکفیرِ صریح کردی، اس کی تکفیر سے زبان روکنا ہی مسلکِ تحقیق و احتیاط ہوگا۔

امام مکی بعد عبارتِ مذکورہ فرماتے ہیں :۔

ومن ثم یتجہ انہ لو قال الخمر حرام و لیس

---

[1] فتاوےٰ تمہ بحوالہ منح الروض الازہر

فی القراٰن نص علیٰ تحریمہ لم یکفر لانہ الاٰن

محض کذب وھو لایکفر بہ اھ

اقول وباللہ التوفیق، اس تقدیر اخیر پر بھی اس قدر میں شک نہیں کہ یہ طائفہ[۱] حائفہ یاروِ معین مرتدین وکافرین وبازیچہ کنندۂ کلام رب العالمین ومکذب تفسیر حضور سید المرسلین ومخالفِ[۴] اجماع جمیع مسلمین وسخت[۵] بدعقل وگمراہ وبددین ہے۔

اول توظاہر ہی ہے کہ نفیِ استغراق وتجویزِ عہد میں یہ ان کفار کا ہمزبان ہوا بلکہ ان خبیثوں نے توبطور احتمال ہی کہا تھا " جائز ہے کہ عہد کے لئے ہو " اور اس نے بزعمِ خود عہد کے لئے ہونا واجب مانا اور استغراق کو باطل ومردود جانا۔

دوم اس لئے کہ قراٰن عظیم میں حضرات انبیاء کرام علیہم افضل الصلوٰۃ والسلام کا ذکر پاک بہت وجوہ مختلفہ سے وارد (۱) فرداً فرداً خواہ بتصریح اسماء، یہ صرف چھبیس[۲۶] کے لئے ہے: آدم[۱]، ادریس[۲]، نوح[۳]، ہود[۴]، صالح[۵]، ابراہیم[۶]، اسحٰق[۷]، اسمٰعیل[۸]، لوط[۹]، یعقوب[۱۰]، یوسف[۱۱]، ایوب[۱۲]، شعیب[۱۳]، موسٰے[۱۴]، ہارون[۱۵]، الیاس[۱۶]، الیسع[۱۷]، ذوالکفل[۱۸]، داؤد[۱۹]، سلیمان[۲۰]، عزیر[۲۱]، یونس[۲۲]، زکریا[۲۳]، یحیےٰ[۲۴]، عیسےٰ[۲۵]، محمد[۲۶] صلے اللہ تعالٰے علیہ وعلیہم وبارک وسلم یا بر سبیلِ ابہام مثل قال لھم نبیھم (اشمویل[۱]) واذ قال لفتٰہ (یوشع[۲]) فوجدا عبدا من عبادنا (خضر[۳] علیھم الصلوٰۃ والسلام)۔

(۲) بر سبیلِ عموم واستغراق اور یہی اوفرواکثر ہے قولہ تعالٰی قولوا اٰمنا باللہ وما انزل علینا الٰی قولہ تعالٰی وما اوتی النبیون من ربھم لانفرق بین احد منھم[۳] وقال تعالٰی ولکن البر من اٰمن باللہ والیوم الاٰخر والملٰئکۃ والکتب والنبیین[۴] وقال تعالٰی تلک الرسل فضلنا بعضھم علٰی بعض[۵] وقال تعالٰی کل اٰمن باللہ وملٰئکتہ وکتبہ ورسلہ وقال تعالٰی لانفرق بین احد من رسلہ[۶] وقال تعالٰی وما اوتی موسٰی و

عیسٰی والنبیون من ربہم لا نفرق بین احد منہم [۷] وقال تعالٰی اولٰئک
مع الذین انعم اللہ علیہم من النبیین والصدیقین [۸] وقال تعالٰی
والذین اٰمنوا باللہ ورسلہ ولم یفرقوا بین احد منہم اولٰئک سوف
یؤتیہم اجورہم [۹] وقال تعالٰی فاٰمنوا باللہ ورسلہ [۱۰] وقال تعالٰی لئن
اقمتم الصلوٰۃ واٰتیتم الزکوٰۃ واٰمنتم برسلی وعزرتموہم [۱۱] وقال تعالٰی
یوم یجمع اللہ الرسل فیقول ماذا اجبتم [۱۲] وقال تعالٰی وما نرسل المرسلین
الا مبشرین ومنذرین [۱۳] وقال تعالٰی فلنسئلن الذین ارسل الیہم ولنسئلن
المرسلین [۱۴] وقال تعالٰی عن المؤمنین لقد جاءت رسل ربنا بالحق [۱۵]
وقال تعالٰی عن الکافرین قد جاءت رسل ربنا بالحق فہل لنا من
شفعاء [۱۶] وقال تعالٰی ثم ننجی رسلنا والذین اٰمنوا [۱۷] وقال تعالٰی واتخذوا
اٰیتی ورسلی ہزوا [۱۸] وقال تعالٰی اولٰئک الذین انعم اللہ علیہم
من النبیین [۱۹] وقال تعالٰی انی لا یخاف لدی المرسلون [۲۰] وقال تعالٰی واذ
اخذنا من النبیین میثاقہم ومنک ومن نوح [۲۱] وقال تعالٰی ہذا ما وعد
الرحمٰن وصدق المرسلون [۲۲] وقال تعالٰی ولقد سبقت کلمتنا لعبادنا
المرسلین [۲۳] وقال تعالٰی وسلٰم علی المرسلین [۲۴] وقال تعالٰی وجایٓء بالنبیین
والشہداء [۲۵] وقال تعالٰی انا لننصر رسلنا والذین اٰمنوا [۲۶] وقال تعالٰی
والذین اٰمنوا باللہ ورسلہ اولٰئک ہم الصدیقون [۲۷] وقال تعالٰی اعدت
للذین اٰمنوا باللہ ورسلہ [۲۸] وقال تعالٰی لقد ارسلنا رسلنا بالبینٰت [۲۹]
وقال تعالٰی کتب اللہ لاغلبن انا ورسلی [۳۰] وقال تعالٰی واذا الرسل اقتت
لای یوم اجلت [۳۱]، الی غیر ذٰلک من اٰیٰت کثیرۃ۔

(۳) ملحوظ بوصف قبلیت نبیٔ انبیائے سابقین علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام بمثل

قولہ تعالیٰ وما ارسلنا من قبلک الا رجالا نوحی الیہم من اھل القری[۳۲]

وقال تعالیٰ وما ارسلنا من قبلک من المرسلین الا انہم لیاکلون الطعام[۳۳]

وقال تعالیٰ سنۃ اللہ فی الذین خلوا من قبل وکان امر اللہ قدرا مقدورا الذین یبلغون رسلت اللہ[۳۴] وقال تعالیٰ ولقد اوحی الیک والی الذین من قبلک[۳۵] وقال تعالیٰ ما یقال لک الا ما قد قیل للرسل من قبلک[۳۶] وقال تعالیٰ کذلک یوحی الیک والی الذین من قبلک اللہ العزیز الحکیم[۳۷]

(۴) بر سبیل معنے جنسی شامل فرد وجمع بے لحاظ خاص خصوص وشمول مثل قولہ تعالیٰ من کان عدوا للہ وملئکتہ ورسلہ[۳۸] وقولہ تعالیٰ ان الذین یکفرون بایت اللہ ویقتلون النبیین بغیر حق ویقتلون الذین یامرون بالقسط من الناس فبشرھم بعذاب الیم[۳۹] وقال تعالیٰ ولا یامرکم ان تتخذوا الملئکۃ والنبیین اربابا[۴۰] وقولہ تعالیٰ ومن یکفر باللہ وملئکتہ وکتبہ ورسلہ والیوم الاخر فقد ضل ضللا بعیدا[۴۱] و قولہ تعالیٰ ان الذین یکفرون باللہ ورسلہ ویریدون ان یفرقوا بین اللہ ورسلہ الی قولہ تعالیٰ ھم الکفرون حقا[۴۲] وغیرھا۔

(۵) خاص خاص جماعت خواہ اس کا خصوص کسی وصف یا اضافت یا اور وجوہ بیان سے نفس کلام میں مذکور اور اس سے مستفاد ہو مثل قولہ تعالیٰ ولقد اتینا موسی الکتب وقفینا من بعدہ بالرسل[۴۳] وقال تعالیٰ فی بنی اسرائیل ولقد جاءتہم رسلنا بالبینت[۴۴] وقال تعالیٰ فی التورٰیۃ یحکم بہا النبیون الذین اسلموا للذین ھادوا[۴۵] وقال تعالیٰ بعد ما ذکر نوحا ثم بعد ھولاء اخر ثم ارسلنا رسلنا تترا ثم ارسلنا موسی[۴۶] وقال تعالیٰ اوحینا الیک کما اوحینا الی نوح والنبیین من بعدہ[۴۷] فالمراد ثم بعدہ ھود وموسی علیہم

الصلوٰۃ والسلام وقال تعالیٰ فقل انذرتکم صٰعقۃ مثل صٰعقۃ عاد وثمود اذ جاء تھم الرسل من بین ایدیھم ومن خلفھم[۴۸] وقال تعالیٰ بعد ذکر نوح و ابراھیم ثم قفینا علی اثارھم برسلنا[۴۹]، یا بوجہ عہدِ حضوری مثل قولہ تعالیٰ قال یٰقوم اتبعوا المرسلین[۵۰]، یا ذکری مثل قولہ تعالیٰ در قوم نوح وھود وصالح ولوط وشعیب بعد ما ذکرھم علیھم الصلوٰۃ والسلام، تلک القریٰ نقص علیک من انبائھا ولقد جاءتھم رسلھم بالبینٰت[۵۱]، یا علمی مثل قولہ تعالیٰ واضرب لھم مثلا اصحٰب القریۃ اذ جاءھا المرسلون[۵۲] وقال تعالیٰ سنکتب ما قالوا وقتلھم الانبیاء بغیر حق[۵۳] وغیر ذلک۔

اب اولاً اگر آیہ کریمہ ولٰکن رسول اللہ وخاتم النبیین[۵۴] میں لام عہدِ خارجی کے لئے ہو جیسا کہ یہ طائفہ خارجیہ گمان کرتا ہے اور وہ یہاں نہیں مگر ذکری اور ذکر کو دیکھ کر کراتنے وجوہِ مختلفہ پر ہے اور ان میں صرف ایک وہ ہے جو بداہۃً کلامِ کریم میں مراد ہونے کی صلاحیت نہیں رکھتی یعنی وجہِ سوم کہ جب انبیاء بموصوف بوصفِ قبلیت و مقید بقیدِ سبقت لے لئے گئے یعنی وہ انبیاء جو حضورِ اقدس صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے پہلے ہیں تو اب حضور کو ان کا خاتم، ان کا آخر، ان سے زمانے میں متاخر کہنا محض لغو و فضول و کلامِ مہمل ومعطل ومغسول ہو گا جس کا حاصل حملِ اولی بدیہی مثل زید زید سے زائد نہ ہو گا کہ جب ان کو حضور سے اگلا کہہ دیا، حضور کا ان سے پچھلا ہونا آپ ہی معلوم ہوا، اسے بالخصوص مقصود بالافادہ رکھنا، قرآنِ عظیم تو قرآنِ عظیم اصلاً کسی عاقل انسان کے کلام کے لائق نہیں، نہ کہ وہ بھی مقامِ مدح میں کہ ؎

چشمانِ تو زیرِ ابروانند دندانِ تو جملہ در دہانند

سے بھی بدتر حالت میں ہے کہ شعر نے کسی افادہ کی عبث تکرار نہ کی اور بات جو کہی وہ بھی

واقعی تعریف کی تھی۔

احسن تقویم سے بعض اوضاع کا بیان ہے اسے مقامِ مدح میں یوں مہمل جانا گیا ہے کہ ایک عام مشترک بات کا ذکر کیا ہے بخلاف اس معنی کے کہ اس میں صراحۃً عبث موجود اور معنی مدح بھی مفقود اور پھر عموم و اشتراک بھی نقد وقت کہ ہر شے اپنے اگلے سے پچھلی ہوتی ہے، غرض یہ وجہ تو یوں مندفع ہو جائے گی کہ اصلاً محلِ افادہ و صالح ارادہ نہیں اور اس طائفہ خارجیہ کے طور پر وجہ دوم کو بھی نامحتمل مان لیجئے پھر بھی اول و چہارم و پنجم سب محتمل رہیں اور پنجم میں خود وجوہ کثیرہ ہیں، کہیں من بعد موسیٰ، کہیں من بعد نوح، کہیں انبیائے بنی اسرائیل، کہیں من بعد ھود و موسیٰ، کہیں صرف انبیائے عاد و ثمود، کہیں انبیائے قوم نوح و عاد و ثمود، کہیں من بعد ابراھیم قوم لوط و مدین وغیر ذلک۔



بہرحال ذکر وجوہ کثیرہ مختلفہ پر آیا ہے اور یہاں کوئی قرینہ بیّنہ نہیں کہ ان میں ایک وجہ کی تعیین کرے تو معلوم نہیں ہو سکتا کہ کون سے مذکور کی طرف اشارہ ہوا، پھر عہد کہاں رہا، سرے سے عہد کا مبنی ہی کہ تعین ہے منہدم ہو گیا کہ اختلاف و تنوع مطلقاً منافی تعین نہ کہ اتنا کثیر پھر عہدیت کیونکر ممکن۔

ثانیاً جب کہ اتنی وجوہِ کثیرہ محتمل اور قرآنِ عظیم نے کوئی وجہ بیان نہ فرمائی، حدیث کا بیان صحیح تو وہی عموم و استغراق ہے کہ لا نبی بعدی، کما سیأتی۔ اس تقدیر پر جب اشارہ ذکر استغراق کی طرف ٹھہرا، عہد و استغراق کا حاصل ایک ہو گیا اور وہی حاطہ تامہ کہ معتقدِ اہلِ اسلام تھا ظاہر ہوا مگر یہ اس طائفے کو منظور نہیں، لاجرم آیت کہ بر تقدیرِ عہدیت مجمل تھی بے بیان رہی اور وحی منقطع ہو کر متشابہات سے ہو گئی، اب رسول اللہ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو خاتم النبیین کہنا محض اقرارِ لفظ بے فہمِ معنے رہ گیا جس کی مراد کچھ معلوم نہیں، کوئی کافر خود زمانہ اقدس حضور پُرنور صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم میں کتنے ہی انبیاء مانے حضور کے بعد

ہر قرن و طبقہ و شہر و قریہ میں ہزار ہزار اشخاص کو نبی جانے، خود اپنے آپ کو رسول اللہ کہے، اپنے استاذوں کو مرسلینِ اولو العزم بتائے، آیۂ کریمہ اس کا بال بیکا نہیں کر سکتی کہ آیت کے معنی ہی معلوم نہیں جس سے حجت قائم ہو سکے، کیا کوئی مسلمان ایسا خیال کرے گا؟ حاشا و کلا۔

ثالثاً میں تکثر و تزاحم معانی پر کیوں بنا کروں، سوائے استغراق کوئی معنے لے لیجئے سب پر یہی آش در کاسہ رہے گی کہ پچھلی جھوٹی کاذبہ ملعونہ نبوتوں کا دَر آیت بند نہ کر سکے گی، معنیٔ اول یعنی افراد مخصوصہ معینہ مراد لیجئے تو نبی صلے اللہ تعالے علیہ وسلم انہی معدود انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے خاتم ٹھہرے جن کا نام یا ذکرِ معین علی وجہ الابہام قرآنِ مجید میں آگیا ہے، جن کا شمار تیس چالیس نبی تک بھی نہ پہنچے گا، یونہی بر تقدیر معنے تنجیم یعنی جماعاتِ خاصہ خاص اسی جماعت کے خاتم ٹھہریں گے۔ باقی جماعات صادقہ سابقہ کے لئے بھی خاتمیت ثابت نہ ہوگی چہ جائے جماعات کاذبہ آئندہ اور معنے سوم میں صاف تخصیص انبیائے سابقین کی ہو جائے گی کہ جو نبی پہلے گزر چکے ان کے خاتم ہیں تو پچھلوں کی کیا بندش ہوئی بلکہ پیچھے اور آئے تو وہ ان کے بھی خاتم ہو گئے، رہے معنی چہارم جنسی اس میں جمیع مراد لینا اس طائفہ کو منظور نہیں ورنہ وہی ختم النبیین لنفسہٖ لازم آئے، لاجرم مطلقاً کسی ایک فرد کے اختتام سے بھی خاتمیت صادق مانے گا کہ صدق علی الجنس کے لئے ایک فرد پر صدق کافی ہے تو یہ سب معانی سے اَخس و اَرذل ہوا اور حاصل وہی ٹھہرا کہ آیت بہر نہج فقط ایک دو یا چند یا کل گذشتہ پیغمبروں کی نسبت صرف اتنا تاریخی واقعہ بتاتی ہے کہ ان کا زمانہ ان کے زمانے سے پہلے تھا اس سے زیادہ آئندہ نبوتوں کا وہ کچھ نہیں بگاڑ سکتی نہ ان سے اصلاً بحث کرتی ہے، طوائفِ ملعونہ مہدویہ و قادیانیہ و امیریہ و نانوتویہ و امثالہم لعنہم اللہ تعالیٰ کا یہی تو مقصود تھا۔ وہ اس طائفہ خارجیہ نے جی کھول کر امنا بہ کرلیا وسیعلم الذین ظلموا أی منقلب ینقلبون۔

اصل بات یہ ہے کہ معانی قطعیہ جو تمام مسلمین میں ضروریاتِ دین سے ہوں

(۴) جناب مولوی شاہ محمد سلیمان صاحب سجادہ نشین پھلواڑی شریف پٹنہ۔

(۵) جناب مولوی ابو محمد ابراہیم صاحب آروی۔

(۶) جناب مولوی عبدالماجد صاحب بھاگلپوری۔



## جناب باری میں مالک اخبار وفادار کی سچی التجاء مرزا صاحب قادیانی کے الہامات وغیرہ کی نسبت اور اس التجاء پر بشارت ایزدی

آج رات دو بجے بعد نماز تہجد میرے دل میں اتفاقیہ خیال گذرا کہ جناب قاضی فضل احمد صاحب کورٹ انسپکٹر پولیس لودھیانہ نے اسلامی حفاظت کے خیال سے بلا کسی ذاتی مخالفت کے جناب مرزا غلام احمد صاحب ساکن قادیان ضلع گورداسپور کی تصانیف کی تردید میں جو کتاب موسوم بہ "کلمہ فضل رحمانی" بجواب اوہام غلام احمد قادیانی لکھی ہے۔ اور جس پر ملک کے نامور مولوی صاحبان نے اپنی اپنی اسلامی حمیت سے رائیں لکھ کر یہ ثابت کیا ہے۔ کہ مرزا صاحب قادیانی لاریب۔ دجال۔ کذاب۔ مخالف اسلام اور اہل اسلام۔ مفتری وغیرہ وغیرہ ہیں۔ ایسا ہی اس کتاب سے پہلے بہت سے علماء دین ان کے خلاف تکفیر کا فتویٰ بھی دے چکے ہیں۔

کلمہ فضل رحمانی کے مولف صاحب نے بھی مرزا صاحب کو کذاب۔ باطل۔ مکار اور خارج از اسلام۔ عبدالدراہم والدنانیر۔ خود غرض وغیرہ لکھ کر مرزا صاحب کی پیش گوئیوں کو باطل محض اور ان کے دعویٰ مسیحائی مہدویت کو مکاری۔ فریب پر بدلائل معقول ثابت کر کے مرزا صاحب کی اپنی ہی تصانیف سے بحوالہ ان کی کتاب کے صفحہ،

سطر کے مرزا صاحب کے تمام دعاوی کی اصلیت ظاہر کردی ہے۔ جس سے ہر ایک مسلمان کو پورا یقین ہوتا ہے کہ واقعی مرزا صاحب قادیانی کے تمام دعاوی غلط ہیں۔ اور وہ سچ مچ دنیا پرست اور اسلامی اصول سے بہت دور ہیں۔ ادھر مرزا صاحب کی اپنی تصانیف۔ سے جو صاحب مولف کتاب نے بحوالہ ان کے صفحہ، سطر اس کتاب میں حرف بحرف عبارت یا فقرے نقل کیے ہیں۔ ان سے صاف ظاہر ہے کہ مرزا غلام احمد صاحب نے بھی پیغمبر اسلام اور دیگر پیغمبروں، اولیاؤں۔ انبیاؤں اور تمام دنیا کے گذشتہ وموجودہ بزرگوں کو بدرجہ غایت گالیاں دیکر اپنے کو مسیح موعود۔ مہدی مسعود۔ ملہم۔ خدا سے ہمکلام اور پھر روزمرہ باتیں کرنے والا اپنے ایسے یقین سے ظاہر کیا ہے کہ کسی کو سوائے لاحول پڑھنے کے کوئی محل کلام نہیں حتیٰ کہ مرزا صاحب نے اپنی تصانیف اور اشتہارات میں آجکل کے تمام دنیا کے صاحب فتویٰ علماء فضلاء کو بد ذات۔ بے ایمان۔ شیطان وغیرہ ایسے دل آزار فقرات لکھے ہیں کہ خدایا تیری پناہ۔ اور ایسے ہی اپنے الہامات میں کسی کی جوان لڑکی کا اپنے ساتھ آسمان پر نکاح ہونا اور زمین پر نہ ٹلنا بیان کر کے بصورت خلاف اس کے والد اور خاوند کی موت اور تمام آسمانی مصیبتوں کا ان پر نازل ہونا بذریعہ اپنے الہام کے بیان کیا ہے اور پھر کسی کے لئے ایک سال کسی کے لئے ۱۸ ماہ کسی کے لئے دو سال کسی کیلئے چھ سال تک مرنے کی پیش گوئی کر کے اس پر ہزاروں روپیہ کی شرطیں باندھ کر آخر ان کے غلط محض ہونے پر مرزا صاحب کا یہ کہہ دینا کہ چونکہ اس نے دل سے ہمارے الہام اور خیال کو مان لیا ہے اس لئے ایسا نہیں ہوا۔ وغیرہ وغیرہ

مرزا صاحب کے بعد ان کے مرید (جو اپنے کو مرزائی کے خطاب سے مخاطب

اور مشہور ہونا) مرزا صاحب کی مسیحائی اور مہدویت کی تقویت کا باعث سمجھتے ہیں عموماً ہر موقعہ پر پہنچ کر مرزا صاحب کے مرسل یزدانی۔ نبی۔ محدث ربانی۔ مسیح موعود۔ مہدی مسعود۔ حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی علیہ السلام ہونے کی منادی کر کے ان کو "سچا نبی" اور "مرسل برحق" اور ان کے الہام کو خدا کی باتیں ہونے کا وعظ کر کے عام اہل اسلام کو ان کی طرف رجوع ہونے کی تحریک کرتے ہیں۔ وغیرہ وغیرہ۔ غرضیکہ مرزا صاحب کے دعاوی۔ تصانیف ان کے مریدوں کے بحث مولف کتاب کلمہ فضل رحمانی کی بدلائل معقول تردید اور دیگر علماء فضلا کی تقاریظ اسلامی اصول کے مطابق اسلامی حفاظت کے خیالات پر غور کرتے کرتے میں نے مکرر باوضو ہو کر خاص اس معاملہ کی تحقیق کیلئے بصدق دل محض بے تعصب ہو کر بغرض اطمینان جناب باری عز سبحانہ وتعالیٰ کو حاضر وناظر سمجھ کر یہ التجاء کی کہ۔

"اے پروردگار عالم الغیب! میں کیا اور میری ہستی وحقیقت کیا جو ایسے بھاری معاملہ میں تیرے سامنے حاضر ہو کر اپنا کوئی خیال ظاہر کر سکوں سوائے اس کے کہ میں بصدق دل یہ اقرار کروں کہ تو عالم الغیب اور کل شے محیط ہے کوئی بات اور کوئی فعل میرا ہو یا دوسرے کا۔ اچھا ہو یا برا۔ جھوٹا ہو یا سچا تجھ سے نہ تو پوشیدہ ہے اور نہ پوشیدہ رہ سکتا ہے اور پھر اس کے ساتھ ہی تو ہر ایک فرد بشر کی نیکی بدی اور نیت واعمال سے پورا پورا واقف ہے غرضکہ انسان کا کوئی فعل کوئی حرکت۔ کوئی ارادہ کوئی معاملہ خواہ وہ کسی غرض اور مدعا سے ہو تیرے علم سے باہر نہیں رہ سکتا۔

اے خداوند قادر مطلق! میں تیرا شکر کرتا ہوں کہ تو نے اپنے فیضان خاص سے

مجھے انسان بنا کر اپنے محبوب پاک پیغمبر آخرالزمان ﷺ کی امت میں پیدا کیا اور پھر اپنی رحمانی صفات سے مجھے بتایا کہ تیرا مذہب اسلام تیرا پیغمبر برحق تیرا ہادی قرآن مجید ہے اور اس کے عالم اس کے عامل اس پر ایمان لانے والے میرے مقبول اور میرے پیارے ہین۔ اے میرے غفورالرحیم! تو نے اپنے فضل سے یہ بھی بتا دیا کہ میں جسے رسول کہوں۔ نبی کہوں۔ پیغمبر کہوں۔ غوث کہوں۔ قطب کہوں۔ اولیاء کہوں انبیاء کہوں۔ ولی کہوں۔ وہ میرے فرستادہ ہونے کے علاوہ میرے مجوزہ قانون (فرقان حمید) کو تمہیں بغرض ہدایات سنانے والے اور تمہیں سیدھا راستہ بتانے والے ہیں۔ ان کی نصائح پر عمل کر کے بصدق دل ان کی مطابقت اور فرمان برداری اپنا ایمان اور ایمان کا اعلیٰ اصول سمجھو۔



اے زمین و آسمان کے مالک خداوند! تیرے رسول مقبول نے تیرے ارشاد کے مطابق اپنی امت کو بھی ہدایت کی کہ بزرگوں کی ہدایتوں کی پابندی خداوند کریم کی رضامندی اور خوشنودی ہے۔ تیرے رسول پاک کی یہ بھی تاکید ہے کہ علماء وفضلاء دین کی عظمت و توقیر تمام امت پر فرض ہے جو اسکے خلاف ہو تحقیق وہ مجھے اور میری امت کو بدنام کرنے والا ہے۔ پس اگر کوئی شخص تیرے کلام پاک (جوامت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دینی اور دنیاوی امور کیلئے بوجہ احسن قانون قدرت سمجھا جا کر ہدایت کرنے والا بے مثل اور بغیر کسی قسم کے شک کے ایمان مضبوط کرنے والا ہے) کی بغرض شہرت مخالفت کر کے اس کے صاف اور سیدھے معنوں اور آیتوں کی الٹی تفسیریں کر کے تیرے پیغمبر کو برحق ماننے میں اپنے لفاظی دکھائے اور تیرے دیگر

پیغمبروں تیرے انبیاؤں تیرے غوث اور تیرے قطبوں کی ہدایتوں کے مطابق ان کی قدم بقدم چلنے والوں اسلامی فضلاء علماء وغیرہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بھی جھٹلائے اور ان کو یوسف نجار کا بیٹا پکارے اور پھر ایسا شخص مسلمان بھی ہو تہجد گذار بھی ہو۔ مولوی بھی ہو۔ عالم وفاضل بھی ہو۔ قرآن پڑھنے والا اور سننے والا بھی ہو۔ اسکے مرید شاگرد پیشہ بھی اسی کی پیروی کرنے والے ہوں۔ ان کا پیر زبان سے خدا اور رسول کی تعریف بھی کرے مگر تحریر میں آکر سب کچھ لیٹا ڈبودے۔ جس سے دوسرے مذاہب کے لوگوں کو اسلام پر مذاق اور طعن سے ہنسی کا موقعہ ملے۔ وغیرہ وغیرہ۔ توبہ توبہ استغفر اللہ

ایسے شخص مرزا غلام احمد صاحب قادیانی ہیں جنہوں نے اپنے ایسے خیالات سے اہل اسلام اور بزرگان اسلام کو مختلف قسم کے وہم اور خدشہ میں ڈال رکھا ہے (جنہوں نے سچ مچ تیرے قرآنی احکام اور حدیثوں کے منادو اور مفسرین) کی بدزبانی سے توہین کرکے عام پر ہمیشہ یہ ظاہر کیا ہے کہ میں خدا سے ہمکلام ہوتا ہے۔ اور مجھے ایسے الہام ہوتے ہیں۔ کہ جو شخص میری فرمانبرداری نہ کرے اور میرے الہاموں کو سچا نہ مانے اور مجھے خدا کا فرستادہ نبی نہ تسلیم کرے وہ ایک سال۔ ڈیڑھ سال حد درجہ چھ سال میں مرجائے گا۔ اور پھر جو تیرے پیغمبر برحق کے دین میں ایسے وسوسے اور فتور ڈالنے کیلئے اپنی ایسی تصانیف کی اشاعت کرکے تیرے رسول کے اصحاب کبار کی بھی مخالفت کرکے تیرے پیغمبر حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے معجزوں کو (جس کا تذکرہ تو نے اپنے قرآن مجید میں بہت جگہ تعریف کے ساتھ فرمایا ہے) شعبدہ بازی کہے۔

اے دین و دنیا کے مالک عالم الغیب خدا ! تو اپنے خدائی کے صدقہ میں بطفیل اپنے محبوب پاک حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے میری اس التجاء کو قبول فرما کر مجھ پر صاف طور پر بلا کسی شک وشبہ کے ظاہر کردے کہ ظاہر میں ایسا شخص جو تمام احکام شرعی کا اس درجہ مخالف اور مدعی ہو۔ باطن کا حال تو جانتا ہے۔ جس کے جاننے کا مجھے کوئی علم نہیں۔ کیا وہ دراصل سچا ہے؟ یا کاذب، تین ایسے شخص کو ایسی حالت میں (جو مسلمان ہو اور مولوی بھی ہو) کیا سمجھوں؟

اے میرے منتقم حقیقی خداوند زمین وزمان! تو علیم ہے۔ سمیع ہے۔ بصیر ہے تجھ سے کسی کا ظاہر باطن کسی طرح بھی مخفی نہیں رہ سکتا۔ ہر مذہب وملت کی آسمانی کتابیں تیرے عالم الغیبی اور کل شئی قدیر۔ اور کل شئی محیط۔ عالم الغیب۔ ہر شخص کے ظاہر و باطن۔ نیک نیتی بد نیتی۔ صداقت۔ کذب۔ دل آزاری۔ دلداری۔ خودستائی۔ خودداری۔ برائی۔ بھلائی حتیٰ کہ تیری بے نیازی کے اصول کے مطابق آخرالزمان صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے پیغمبروں حضرت ذکریا۔ حضرت ایوب۔ حضرت یعقوب۔ حضرت یوسف تک کیساتھ تو نے جو اپنی قدرت کا اظہار کیا وہ تیری قدرت کاملہ کی ایک مصدقہ دلیل ہے۔ تیری غیوری اور تیری قہاری سے سب نے پناہ مانگ کر تیری غفورالرحیمی اور تیری رحمت کو اپنی نجات کا ذریعہ سمجھا تو اپنے فضل سے بندوں کو گمراہی سے بچانے اپنے رسول مقبول کے دین کی حفاظت اور اپنے قرآن مجید کی نگہبانی کیلئے مجھ ایسے گنہگار اور خطاکار شخص کو (جسے صرف تیرے سچے قرآن کے احکام کی تعمیل اور تیرے پیغمبر برحق کے دین کی اشاعت بوجہ احسن بغیر کسی کذب کے حق وباطل کا آئینہ

دکھانا مدنظر ہے) کوئی خاص بشارت اور ایسی بشارت دے جس سے نہ تو میرے دل میں کسی وسوسہ کا گمان گذرے اور نہ مرزا صاحب اور ان کے حواریین کو اس شیطانی وہم وغیرہ سے تعبیر کرنے کا موقع ہو۔ اور اس امر کا پورا فیصلہ اپنی بشارت خاص کے ذریعہ سے کردے کہ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی سچے مسیح موعود اور مہدی مسعود ہیں اور انہیں جو الہام ہوتے ہیں۔ وہ دراصل سچے الہام ہیں۔ ان کے پیرو بھی غلطی پر نہیں ان کی تصانیف ہر ایک طرح قابل یقین اور لائق اعتبار ہیں یا یہ کہ مرزا غلام احمد صاحب کے خیالات مذہبی کے مخالفت کرنے والے سچے اور احکام خداوندی کے بجالانے والے مرزا صاحب کی تصانیف سے نفرت کریں۔ مجھے اسی التجاء اور خیال میں کسی قدر نیند سے معلوم ہوئی حتیٰ کہ میں سو گیا۔ خواب میں کیا دیکھتا ہوں ایک سفید ریش بزرگ میرے پاس بیٹھے ہوئے فرما رہے ہیں۔ کہ

دوشم نوید داد عنایت کہ حافظا ❊ باز آکہ من بعفو گناہت ضمان شدم

یہ شعر سن کر میں نے خواب میں ہی التجاء کی کہ حضرت کیا میں مرزا غلام احمد صاحب کے مسیح موعود اور مہدی مسعود نہ سمجھنے کی وجہ سے گنہگار سمجھا گیا تھا جس کے لئے آپ میرے ضامن ہوئے ہیں۔ یا یہ کہ میں ان کے خیالات سے خود محفوظ رہنے اور عام اہل اسلام کو بچانے کا دل سے موید ہوں تو پھر انہوں نے مجھے ایک کتاب ہاتھ میں دیکر فرمایا کہ اے شخص اس پر عمل کر اور یاد رکھ کہ خدا کا کلام سچا ہے اس کا رسول برحق ہے۔ دین اسلام کے بزرگوں کی نسبت غیبت کرنے والا لاریب فیہ سخت ترین عذاب کا مستحق اور گمراہ ہے میں ان کے ہاتھ سے وہ کتاب لیکر کھولتا ہوں تو وہ قرآن مجید ہے جس کے پہلے صفحہ پر لکھا ہوا ہے۔ کلمہ فضل رحمانی اور دوسرے صفحہ پر بجواب

اوہام غلام قادیانی۔

اتنے میں میری آنکھ کھل گئی تو صبح کی نماز کیلئے قریب کی مسجد میں مؤذن اللہ اکبر پکار رہا تھا، میں الحمد للہ پڑھ کر اُٹھ کھڑا ہوا۔اور وضو کرنے کے بعد صبح کی نماز ادا کر کے اپنے کتب خانہ سے دیوان حافظ منگوا کر اس اوپر کے شعر کو تلاش کرنے لگا تو میم کی ردیف میں خواجہ حافظ علیہ الرحمۃ کا یہ مقطع لکھا ہوا ملا جب میں ساری غزل پڑھنے لگا تو میری خواہش کے مطابق اس غزل کا دوسرا شعر بھی دیکھا گیا۔

شکر خدا کہ ہر چہ طلب کردم از خدا     بر منتہائے ہمت خود کامران شدم

گویا خواجہ علیہ الرحمۃ کا دوسرا شعر بھی میری التجاء کی کامیابی کے شکرانہ اور تائید میں تھا۔میں خداوند کریم کے اس فضل عظیم اور فیضان خاص کا شکر ادا کر کے اسی کی ذات بے ہمتا اور بے نیازی کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی سے میری کسی وقت کی راہ و رسم نہ خط و کتابت نہ جسمانی ملاقات نہ روحانی تعلقات غرضیکہ میری صورت شناسائی تک بھی نہیں نہ میں کبھی ان کی بیت الفکر اور بیت الذکر قادیان میں گیا۔اور نہ وہ میرے مکان پر لاہور تشریف لائے اور نہ ان کی تصانیف کو میں نے بوجہ خلاف قرآن پیشگویاں کرنے کے پڑھا یا پڑھنا چاہا، ہاں عبد اللہ آتھم کی نسبت انکی پیش گوئی کے غلط ہونے کے موقع پر میں نے دوسرے مسلمانوں کی طرح ان کی ایسی غلط بیانی پر (جو دراصل اسلام کے سراسر خلاف تھی) اخبار وفادار میں افسوس اور رنج کا اظہار کیا تھا ایسے ہی اکثر میں ان کی ایسی ایسی نامعقول پیشگویوں کو افسوس کے ساتھ سنتا رہا مگر میں کبھی ان سے نہیں ملا۔ اتفاقیہ طور پر میرے مخدوم مہربان جناب قاضی فضل احمد صاحب کورٹ انسپکٹر لودھیانہ نے مرزا صاحب کی ایسی ناجائز خلاف اسلام

زیاتیوں کو مرزا صاحب کی اپنی ہی تصانیف سے بدلائل معقول بذریعہ کتاب کلمہ فضل رحمانی بجواب اوہام غلام قادیانی کے مسلمانوں کو واقف کرنا چاہا کہ مرزا صاحب کے عقائد محض خلاف اصول اسلام ہیں اور جو کچھ دعاوی الہام ۔ مسیح ۔ مہدی وغیرہ کے کرتے ہیں محض حصول دنیا ( روپیہ ) کی غرض سے کرتے ہیں نہ خالصتاً للہ دین کی غرض سے ۔ جناب قاضی صاحب نے تمام کتاب میں اپنی طرف سے صرف چند فقرات ہی لکھے ہیں باقی جو کچھ درج کیا ہے وہ مرزا صاحب کی اپنی تصانیف کی اصل عبارت اور فقرے بحوالہ صفحہ سطر اور چند خطوط دستخطی مرزا صاحب اور ان کی تائید اور ثبوت میں دیگر خطوط ان کے الہاموں کے بطلان میں درج کیے ہیں ۔ جس سے یہ ثابت کیا ہے کہ مرزا صاحب کے الہامات کسی کی لڑکی سے نکاح ہونے کی غرض سے ہوتے ہیں یا قادیان میں اپنے مکانات کو وسعت دینے کیلئے وغیرہ وغیرہ ۔ پس میں نے جو کچھ لکھا ہے ۔ اپنے ایمان اور علم و یقین سے محض بے تعصبی اور کسی قسم کی ذاتی مخالفت کے بغیر بالکل سچ لکھا ہے ۔ خدا میرے اس بیان اور نیت کا واقف ہے اور میں اس کی قسم کھا کر سچ کہتا ہوں ۔ کہ مرزا صاحب کی تصانیف ( جنکا حوالہ اس کتاب میں ہے ) پیغمبر اسلام ، اہل اسلام اور دیگر بزرگان اسلام کی مخالفت سے روپیہ پیدا کرنے اور دنیاوی ناموری حاصل کرنے کی غرض سے ہیں ۔ نہ خدا اور اس کے رسول کی اسلامی اشاعت اور حق و باطل میں فرق بتا کر اصلیت ظاہر کرنے کی غرض سے ۔ اب ہر ایک مسلمان جو قرآن اور حدیث کو ماننے والا ہے ۔ اپنی اسلامی حفاظت اپنا کام سمجھیں ۔

آخر میں یہ بھی ظاہر کیے دیتا ہوں کہ مرزا غلام احمد صاحب قادیانی اپنی عادت

کے مطابق میری ذات خاص کی نسبت اور مؤلف کتاب کی نسبت بقول ان کے ایک پرلے درجہ کے معتقد مرزائی کی موت کی پیشگوئی کریں گے۔ میں اپنے حافظ حقیقی پر پورا بھروسہ کر کے عام اعلان کرتا ہوں۔ کہ خداوند قادر مطلق اور منتقم حقیقی مرزا صاحب کی ہر ایک قسم کی پیش گوئی خواہ وہ میری موت کی نسبت ہو یا دیگر کسی قسم کی اس میں انہیں ناکام ثابت کرے گا۔

صاحب مؤلف کتاب نے بھی اپنا خیال مرزا صاحب کی پیشگوئی پر اپنی نسبت بخوبی ظاہر کیا ہے۔ جو ناظرین نے پچھلے صفحوں میں ملاحظہ فرمایا ہے۔ اور بس۔ مرزا صاحب کی پیشگوئی میری نسبت اور مؤلف کتاب کی نسبت جو کچھ ہو گی وہ بھی اس کتاب کے ناظرین کی نذر ہو گی۔



سُبْحَانَکَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا
اِنَّکَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَکِیْمُ۔

خادم علماء وفضلاء دین متین

بندہ ناچیز کمترین محمد فضل الدین عفی عنہ مالک اخبار وفادار لاہور

۱۴۔ جمادی الاول ۱۳۱۶ھ مقدس



## مرزا غلام احمد قادیانی کا اپنے بیٹوں کے عاق کرنے اور اپنی بیوی دینے کی دھمکی کے متعلق مرزا صاحب کا اشتہار مورخہ ۲۔ مئی ۱۸۹۱ء

(مطبوعہ حقانی پریس لودھیانہ)

وہ اشتہار یہ ہے۔

قولہ : ناظرین کو یاد ہوگا اس عاجز (مرزا صاحب) نے ایک دینی خصومت کے پیش آجانے سے اپنے ایک قریبی مرزا احمد بیگ ولد گاماں بیگ ہوشیار پوری کی دختر کلاں کی نسبت بحکم والہام الٰہی یہ اشتہار دیا تھا کہ خدا تعالیٰ کی طرف سے یہی مقدر اور قرار یافتہ ہے کہ وہ لڑکی اس عاجز کے نکاح میں آئے گی۔ خواہ پہلے ہی باکرہ ہونے کی حالت میں آجائے یا خدا تعالیٰ بیوہ کر کے میری طرف لے آئے۔ اب باعث تحریر اشتہار ہٰذا یہ ہے کہ میرا بیٹا سلطان احمد نام جو نائب تحصیلدار لاہور میں ہے۔ اور اس کی مائی صاحبہ اس مخالفت پر آمادہ ہوگئی اور تجویز میں ہے کہ اس لڑکی کا نکاح کسی سے عید کے دن یا اسکے بعد کیا جائے ہر چند سلطان احمد کو سمجھایا کہ تو اور تیری والدہ اس کام سے الگ ہوجائیں ورنہ میں تم سے جدا ہو جاؤں گا۔ تاکیدی خط لکھے، میرے خط کا جواب نہ دیا۔ اور بکلی بیزاری ظاہر کی۔ لہٰذا میں آج کی تاریخ سے کہ ۲۔ مئی ۱۸۹۱ء ہے۔ عوام اور خاص کو بذریعہ اشتہار ہٰذا ظاہر کرتا ہوں۔ اگر یہ لوگ اس ارادہ سے باز نہ آئے اور اس لڑکی کا کسی اور سے نکاح ہو گیا تو اسی روز سلطان احمد عاق اور محروم الارث ہوگا اور اسی روز اس کی والدہ پر میری طرف سے طلاق ہے۔ اور اگر اس کا بھائی فضل احمد جس کے گھر میں مرزا احمد بیگ والد لڑکی کی بھانجی ہے اپنی اس بیوی کو اسی دن جو اس کو نکاح کی خبر ہو طلاق نہ دے۔ تو پھر وہ بھی عاق اور محروم الارث ہوگا۔ اس نکاح کے بعد تمام تعلقات خویشی اور قرابت اور ہمدردی دور ہو جائیں گے اور کسی

نیکی بدی رنج وراحت شادی اور ماتم میں اس سے شراکت نہیں رہے گی ان سے کچھ تعلق قطعاً حرام اور ایمانی غیور کے برخلاف اور ایک دیوثی کا کام ہے۔ بلفظہٖ ملخصاً۔ المشتہر مرزا غلام احمد.... لودھیانہ، ۲۔ مئی ۱۸۹۱ء حقانی پریس لودھیانہ

مندرجہ عنوان اشتہار کی علت نمائی مرزا صاحب کی وہ پیش گوئی ہے جو مرزا احمد بیگ صاحب کی دختر سے مرزا صاحب کا نکاح ہونے کیلئے مرزا صاحب کو الہام ہوا تھا اور جو بقول مرزا صاحب کے یہ امر آسمان پر ہو چکا ہے جو زمین پر کبھی نہیں ٹل سکتا جس کے متعلق مرزا صاحب کے اپنے دستخطی خطوط اس کتاب میں درج ہیں۔ ناظرین کو بخوبی واضح ہو جائے گا کہ مرزا صاحب کا الہام کیسا الہام ہے۔ جو باوجود مرزا صاحب کے آسمان پر نکاح باندھ دینے کے زمین پر اور شخص سے نکاح کو منتقل کر دیتا ہے۔ اور پھر ایسا مضبوط کہ باوجود اس وقت تک یعنی آٹھ سال گذر جانے اور اس منکوحہ کے بکثرت صاحب اولاد ہونے کے بھی (اور مرزا صاحب کے خدا جو انہیں ہمیشہ ایسے شیطانی الہام کیا کرتا ہے) مرزا صاحب سے بھی نہیں توڑا گیا۔ اور پھر ایسا الہام صرف ایک دفعہ نہیں ہوا بلکہ متعدد دفعہ مگر باوجود ہمیشہ آسمان پر سے ایسے الہام کا فیصلہ ہو کر ہمیشہ ہی زمین پر پہنچتا ہے تو زمین کی ہوا لگتے ہی ٹوٹ جاتا رہا۔ اور پھر ٹوٹنا بھی کیسا کہ جس کے کسی ذرہ کا بھی پتہ نہیں ملتا۔۔۔ توبہ توبہ آسمانی الہام نہ ہوا کوئی مٹی کا پیالہ یا کسی موچی کا کچا دھاگا ہو گیا۔ استغفر اللہ سچ تو یہ ہے کہ ایسے الہام اگر ٹوٹ نہ جائیں تو اور کیا ہوں جبکہ وہ سچے خدا کے الہام ہی نہیں۔ وہ الہام تو مرزا صاحب کے خدا (عاجی)

کا الہام ہے (جس کے معنی مرزا صاحب کو بھی اس وقت تک معلوم نہیں ہوئے) اگر آسمانی خدا (جو تمام جہان کا پروردگار ہے) کا کوئی الہام ہوتا تو کیا مجال کہ وہ کسی وقت بھی ٹوٹ جاتا اور پھر قادیان کی زمین پر کیا دنیا کے کسی حصہ پر بھی نہ ٹل سکتا تھا۔ اور نہ ٹوٹ سکتا مگر ہاں مرزا صاحب کے خدا عاجی کے الہام کی تعریف یہ ہے کہ زمین کی ہوا لگتے ہی ٹوٹ کر ٹل جایا کرتا ہے۔ خدائے عاجی اور پھر عاجی خدا کا آسمان اور زمین بھی ایسا ہی سمجھنا چاہیے۔ کہ جس خدا عاجی کے معنی مرزا صاحب خود نہیں جانتے تو اس خدا عاجی کے مسکن اور آسمان اور زمین کا بھی تو کوئی نشان نہیں ہوگا پس ایسے خدا اور ایسے خدا کے ملہم اور پھر ایسے خدا کے زمین آسمان پر سوائے لاحول پڑھنے کے اور کیا کہا جائے۔ ایسا شخص خدا کا فرستادہ، مرسل یزدانی، غوث، رسول، مسیح موعود، مہدی مسعود، ہونے کا مدعی ہو، اور پھر آسمانی کتابوں آسمانی پیغمبروں، آسمانی بزرگوں کو فحش گالیاں دیکر سب کچھ آپ ہی بن جانے کا عویدار رہو اور غضب یہ کہ اس کے مرید بھی اسی کے خیالات کے حامی اور مددگار ہو کر اصول اسلام کو بدنام کریں۔ "اَللّٰھُمَّ اکْفِنَا شَرَّھُمْ بِمَا شِئْتَ"۔

تمت بالخیر

(مرزا غلام احمد صاحب خود اور ان کے حواری دیکھیں ہماری التجا اور بشارت ایزدی پر کیا کیا تحویلیں اپنے اپنے موافق نکالتے ہیں۔ مالک مطبع)



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# قادیانی دعویٰ مجدد و مہدی

# اور

# مسیح کا جائزہ



مؤلف:

جناب عبد الستار انصاری صاحب

# اِنتساب

حضرت علامہ، شیخ القرآن، ابوالحقائق
پیر محمد عبدالغفور صاحب ہزاروی، چشتی، نظامی نور اللہ مرقدہٗ

## کے نام!

○—— جن کے زورِ خطابت نے باطل کی گردنیں خم کردیں۔

○—— جن کے حُسنِ بیان سے دنیائے رُوحانیت کا گوشہ گوشہ منور ہوا۔

○—— جن کی تبلیغی مساعی نے بدعقیدگی اور آوارگی کے طوفانوں کا رُخ موڑ دیا۔

○—— جن کے علم و عمل کی صداقتوں نے ایوانِ باطل میں تہلکہ مچادیا

اور

○—— جن کی نگاہِ کرم سے اس ناچیز کو یہ کتابچہ مرتب کرنے کی توفیق نصیب ہوئی۔

خادم آستانہ عالیہ شیخ القرآن
عبدالستار انصاری حافظ آباد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

چند ماہ قبل مقامی گورنمنٹ ہسپتال میں زیرِ علاج ایک مریض کے ذریعہ جیبی سائز کا ایک پمفلٹ "چودھویں صدی کا مجدد کہاں ہے"؟ کے عنوان سے جو حافظ آباد کے مرزائی کارکنوں نے ہسپتال میں خفیہ طور پر تقسیم کیا تھا ملا۔

اسے محمد اعظم اکسیر نے تحریر کیا اور یہ احمد اکیڈمی ربوہ کی جانب سے ناشر جمال الدین انجم کے زیرِ اہتمام محمد محسن لاہور آرٹ پریس لاہور سے شائع ہوا ہے۔ جس میں اوّل مرزائی مصنف نے ابو داؤد جلد ۲ صہ ۲۴۱ مشکوۃ صہ ۳۶ کے حوالے سے ایک حدیث نقل کی ہے کہ "خدا اس اُمت میں ہر صدی کے سر پر مجددین بھیجتا رہے گا"۔

دوم سنہ ۱۲۹۱ھ میں شائع ہونے والی ایک غیر معروف اور گمنام مصنّف کی کتاب "حجج الکرامہ" میں مذکورہ حدیث کے تحت آنیوالے تیرہ صدیوں کے مجددین کی تفصیل پیش کی ہے۔

سوم: تیرہ صدیوں کے مجددین کی فہرست لکھ کر ۱۴ ادیں صدی کے مجدد کے متعلق پوچھا گیا ہے کہ کہاں ہے؟

چہارم: "مجددِ عصر کا اعلان" کے تحت لکھتے ہیں "فرمودۂ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق عین وقت پر مرزا غلام احمد قادیانی بانی

جماعت احمدیہ نے اعلان فرمایا۔

"جب تیرھویں صدی کا آخیر ہوا۔ اور چودھویں صدی کا ظہور ہونے لگا۔ تو خدا تعالیٰ نے الہام کے ذریعہ سے مجھے خبر دی کہ تو اس صدی کا مجدد ہے۔ (کتاب البریہ ص ۱۶۸ احاشیہ)

آخر پر خدارا سوچیئے! کے تحت لکھتے ہیں کہ "۸ نومبر ۱۹۸۰ء کو چودھویں صدی ختم ہو چکی ہے۔ سوچیئے اور سوچ کر بتایئے کہ فرمودۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق چودھویں صدی کا مجدد و مسیح و مہدی کہاں ہے۔

---

مرزائی مصنف نے اس مختصر تحریر میں یہ ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی ہے کہ چودھویں صدی کا مجدد مرزا غلام احمد قادیانی ہے۔ حالانکہ جہاں یہ کوشش اور جسارت ملّت اسلامیہ کے اجتماعی عقیدہ کی توہین ہے۔ وہاں ۷۴ء میں قومی اسمبلی کے پاس کردہ ترمیمی قانون کی کھلی توہین اور باغیانہ جرأت بھی ہے۔

مصنف کے تحریر کردہ الہام سے بقول مرزا قادیانی اللہ کی طرف سے صرف مجدد ہونے کی خبر دی گئی تو مرزا غلام احمد نے "کھڑے ہونے کی جگہ مل جائے تو بیٹھنے کی جگہ خود بنالوں گا،، کے مصداق مجدد کے ساتھ نبوت کا فرانہ دعویٰ کر دیا۔

بات مجدد تک رہتی تو شاید امتِ مسلمہ میں اتنے جوش و خروش کا مظاہرہ دیکھنے میں نہ آتا۔ لیکن قادیانی نے دعویٰ نبوت کر کے قرآن پاک اور ارشادات

نبوی صلے اللہ علیہ وسلم اور اجماعِ اُمت کا انکار کر کے صریح کفر اختیار کیا تو پھر جب مسلمان ہی نہ رہا تو مجدد ۔ محدث اور ولی کیسا ؟ اور دعویٰ نبوت جو تقریباً ۱۹۰۰ء کے بعد کیا گیا ۔ اس سے پہلے خود مرزا غلام احمد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد دعوائے نبوت کرنیوالے کو کافر اور مسیلمہ کذاب کا بھائی لکھتا رہا ۔ جبکہ بقول قادیانی کذاب کے وحی کا آغاز ۱۸۶۶ء میں سیالکوٹ ملازمت کے دوران شروع ہو چکا تھا ۔ وحی و الہام جو بقول مرزا کے اللہ کی طرف سے ہوا تو ۱۹۰۰ء تک ہوئی ۳۴ سال موسلا دھار بارش کی طرح وحی کرنے والے نے بھی مرزا صاحب کو آگاہ نہ کیا کہ آگے چل کر تو خود اپنے تحریر کردہ احکام کے جال میں پھنس جائیگا ۔ واقعتاً " دروغ گو را حافظہ نہ باشد " کے مصداق ۱۹۰۲ء تک جسے یہ خود ساختہ حاملِ وحی اور الہام کا دعویدار کفر سمجھتا رہا اُسے اسلام سمجھنے لگ گیا ۔ طے شدہ بات ہے کفر بہر حال کفر ہی رہتا ہے کسی کے سمجھنے سے اسلام نہیں بنتا ۔ فرعون و نمرود کو کچھ بدنصیب اگر الٰہ سمجھ بیٹھیں تو وہ الٰہ نہیں بنیں گے ۔ صرف سمجھنے والے کافر ہوتے ۔ زہر زہر ہے اُسکو تریاق کہہ دینے سے اس کی حقیقت نہیں بدلتی ۔ ازاں بعد دعویٰ نبوت و رسالت میں بھی کیا آیات قرآنی کو اپنے متعلق چسپاں کرنے کی کوشش کی گئی ۔ نہ ماننے والوں کو کافر وغیرہ لکھا گیا ۔

غیر احمدیوں کے بچوں تک کے جنازے پڑھنے حرام قرار دیئے گئے بلکہ خود مرزا نے اپنے بیٹے فضل احمد کا جنازہ نہ پڑھا اس لیے کہ اس عکرمہ رضی اللہ عنہ جیسے خوش نصیب نے ابو جہل جیسے باپ کو نہیں مانا تھا ۔ اور مشہور بات ہے

کہ ظفر اللہ نے باوجود پاکستان کے وزیر خارجہ ہونے کے بانیٔ پاکستان قائدِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے جنازہ میں شرکت نہیں کی بلکہ علیحدہ کھڑا رہا اور پوچھنے پر صاف صاف کہہ دیا کہ مسلمان حکومت کا کافر وزیر مجھے سمجھ لو یا کافر حکومت کا مسلمان وزیر مجھے سمجھ لو۔

میں نے ایک پمفلٹ ۱۹۷۴ء میں حافظ آباد کے ایک منتخب ممبر قومی اسمبلی کے لیے لکھا تھا۔ تاکہ اسمبلی میں اسلامیان علاقہ حافظ آباد کی نمائندگی کرتے ہوئے مرزائیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے مطالبہ کی حمایت کرے۔ اس مختصر پمفلٹ میں تصویر کے دونوں رُخ دکھائے گئے۔ مرزا پہلے کیا کہتا رہا اور بعد میں ہندو اور انگریز کی شہ پر کیا کچھ کر گذرا۔

مفادِ عامہ کے پیشِ نظر اُسے بھی شائع کر رہا ہوں۔ کہ عوام الناس خود مطالعہ کریں۔ اور سمجھیں کہ چودھویں صدی کا قادیانی دجال کذاب یا صیاد کس بُری طرح اپنے تیار کردہ دام میں اُلجھ کر پھڑ پھڑا رہا ہے۔

## بعثتِ مجدّد کی خبر

حدیث شریف میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلّم سے راوی ہیں۔ فرمایا:۔

اِنَّ اللّٰہَ یبعث لھذہ الامۃ علی راس کل مائۃ سنۃ من یجدد لھا دینھا (مشکوٰۃ شریف)

بے شک اللہ تعالیٰ اس اُمّت کیلیے ہر صدی کے ختم پر ایسا شخص بھیجے گا جو اُمّت

کے لیے اس کا دین تازہ کرے گا۔

# حدیث تجدید کی شرح اور مجددیت کی حقیقت

حاشیہ از مفتی غلام سرور صاحب قادری رضوی ایم۔ اے اسلامک یونیورسٹی بہاولپور

یعنی جب علم و سنت میں کمی اور جہل و بدعت میں زیادتی ہونے لگے گی تو اللہ تعالیٰ اس صدی کے ختم یا شروع پر ایسا شخص پیدا کرے گا۔ جو سنت و بدعت میں امتیازی شان پیدا کرے گا۔ علم کو زیادہ اور اہل علم کی عزت کرے گا۔ بدعت کا قلع قمع کرے گا۔ اور اہل بدعت کی شوکت توڑ دے گا۔ وہ خدا کے سوا کسی سے نہیں ڈرے گا۔ سر بکف ہو کر دین محمدی صلے اللہ علیہ وسلم کے جھنڈے گاڑے گا۔

شیخ ابو زہرہ مصری نے اپنی کتاب (اسلامی مذاہب) میں قادیانی عنوان کے تحت لکھا ہے کہ :-

رہا مرزا صاحب کا مجدد والی حدیث سے تمسک! تو اس ضمن میں عرض یہ ہے کہ مجددین سابقین نے نہ نبوت کا دعوےٰ کیا اور نہ معجزات کا۔ پھر مرزا ایک مستثنیٰ شخصیت کیونکر ہو سکتے ہیں۔

مرزا صاحب کی تعلیمات کا اسلام سے کوئی سروکار نہیں۔

(اسلامی مذاہب ص ۳۸۸)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# شانِ مجدّد

اللہ تعالیٰ نے جہاں امتِ محمدیہ پر اپنی ہر نعمت تمام کر دی اور دینِ حنیف کو مکمل فرما دیا۔ وہاں نبوت کا سلسلۂ عالیہ بھی سرور کائنات حضور سیدنا محمد مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء پر ختم کر دیا۔

آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اصلاحِ خلق اور نفاذ و اجرائے احکامِ شرعیہ کا مقدس فرض علماء و صلحاء امت بجالاتے رہے۔

ہر دور میں کاملین کی ایک جماعت سرگرم عمل رہی ہے۔ جو صداقت عزم عشقِ دین اور پاکیزگی قلب کے اعتبار سے عامۃ الناس میں ممتاز رہی ہے۔ ایسے افراد کا ظہور حالات کی نزاکت اور ضروریاتِ زمانہ کے مطابق ہوتا ہے۔

امت محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام پر اللہ تعالیٰ کے لاتعداد احسانوں میں سے ایک بڑا احسان یہ ہے کہ اس نے اپنے دین کے احیاء و اجراء کی خاطر دنیا کو کسی دور میں بھی اپنے "عِبَادِیَ الشَّکُور" سے خالی نہیں رہنے دیا۔ تطہیر و تعمیرِ فکر، اصلاحِ احوال، تجدیدِ دین۔ تہذیب و تنظیم۔ دعوت و ارشاد۔ تفقہ و اجتہاد۔ تذکر و تزکیہ۔ تنقید و تنقیح۔ حفظِ وراثت و نبوت۔ جہاد بالسیف واللسان والقلم۔ قیام حق و ہدایت فی الارض والامت کے لحاظ سے ان کے کارنامے جو انہوں نے اپنے عہد میں سرانجام دیئے۔ ناقابلِ

فراموش ہیں۔

ایسے ہی کاملین میں بطورِ خاص قابلِ ذکر شخصیت "مجدد" کی ہے۔ مجدد اپنے فکرِ صحیح کے ساتھ ساتھ اسلامی اخلاق کا اہل نمونہ ہوتا ہے۔ وہ ایک بے باک مبصر۔ مجسمۂ ایثار اور آئینۂ اسلام ہوتا ہے۔ اور حق و باطل میں ذرہ بھر آمیزش اور کسی قسم کی مصالحت روا نہیں رکھتا۔ فوز و فلاح کے جتنے کچھ انعامات اُمت کو حاصل ہوتے ہیں۔ اُسی کے وسیلہ سے ہوتے ہیں۔ جیسا کہ خود شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے۔

مجدد آں است کہ ہر چہ دراں مدت از فیوض برائے امت رسد بہ توسط او رسد اگرچہ اقطاب و اوتاد دراں وقت باشند۔



---



# مُجدّدیّت کی حقیقت

اللہ تعالےٰ نے بنی نوع اِنسان پر جو گوناگوں احسانات فرمائے ہیں۔ اِن میں سب سے بڑا احسان یہ ہے کہ ان کی ہدایت کے لیے اور اپنے قرب و رضا اور جنت کا ان کو مستحق بنانے کے لیے نبوت و رسالت کا سلسلہ جاری فرمایا اِنسانی دنیا کے آغاز سے لے کر حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی بعثت تک یہ سلسلہ ہزاروں سال جاری رہا۔ اور انسانوں کی روحانی استعداد فطری طور پر بھی اور انبیاء علیہم السلام کی مسلسل تعلیم و تربیت کے ذریعہ بھی برابر ترقی کرتی رہی۔ یہاں تک کہ اب سے کوئی چودہ سو سال پہلے جب انسانیت روحانی استعداد کے لحاظ سے گویا بالغ ہو گئی۔ تو حکمت الٰہی نے فیصلہ کیا کہ اب ایک ایسی کامل ہدایت اور ایسا مکمل دین پوری انسانی دنیا کو عطا فرما دیا جائے۔ جو سب قوموں کے حسب حال ہو اور جس میں آئندہ کبھی کسی ترمیم و تنسیخ کی ضرورت نہ ہو اور ایک ایسے نبی و رسول کے ذریعہ اس ہدایت اور اس دین کو بھیجا جائے جو سب ملکوں اور سب قوموں کا نبی ہو اور پھر اسی پر نبوت کے اس سلسلہ کو کو ختم کر دیا جائے۔ حکمتِ خداوندی نے اس فیصلہ کے مطابق حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کو خاتم النّبیین بنا کر ہدایت اور دینِ حق کے ساتھ مبعوث فرمایا اور ان کے ذریعہ بھیجے ہوئے مقدس صحیفہ قرآن مجید میں ختم نبوت اور تکمیل دین کا اعلان بھی فرمایا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کی تشریف آوری سے قبل پوری انسانیت کو کچھ

کرنے کے لیے صرف اور صرف توحید باری تعالےٰ مرکزی نقطہ اور نعرہ تھا کیونکہ نبوت کسی نبی کی بھی عالمگیر نہیں تھی ۔ ہر نبی ایک مخصوص علاقہ یا گروہ قبیلہ کے لیے ہادی بنائے گئے تھے ۔ اور ان سب میں ایک قدرے مشترک اور مرکزیت ہے تو وہ توحید باری تعالیٰ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے کلمہ پر ہے اور سیدِ کائنات صلے اللہ علیہ وسلم کا سارے جہانوں کے لیے رسول و ہادی بن کر تشریف لانا تمام عالمین کے لیے رحمت بن کر آنا ۔ سب کو ڈر سنانے والا اور مبشر بن کے سب کی طرف تشریف لانا ۔ گویا اب ساری کائنات کے اتحاد کیلئے رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کو عالمگیر شانوں کے ساتھ رسول اور نبی ماننا بلکہ خاتم النبیین ماننا از حد ضروری ہے ۔ آپ تاریخ عالم کا مطالعہ کریں ! آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے قبل جتنے کذاب ہوئے سب نے اللہ ۔ رب ہونے کا دعویٰ کیا ۔ کیونکہ وہ سمجھتے تھے کہ دعویٰ نبوت سے اہلِ اسلام کی مرکزیت متاثر نہیں ہوتی اور دشمن کا ہدف ہمیشہ مرکز و محور ہوتا ہے ۔ تبھی تو آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ مبارک سے شروع ہو کر یعنی مسیلمہ کذاب سے لے کر مرزا قادیانی تک جس کذاب نے بھی کافرانہ دعوےٰ کیا الوہیت کے بجائے دعویٰ نبوت کیا ۔ دشمن ہمیشہ مرکز شکن ضرب لگانے کی کوشش میں مصروف رہے ہیں ۔ میرے نزدیک نمرود ۔ شداد فرعون جیسے کافروں کا دعوائے الوہیت جتنا سنگین مرکز توڑ اور کافرانہ ہے اُسی طرح مسیلمہ کذاب سے قادیانی کذاب تک یا اس کے بعد جتنے کذاب دعویٰ نبوت کریں ۔ اُن کا دعویٰ نبوت بھی فرعون و شداد سے کم کافرانہ کسی صورت بھی نہیں ۔

# حفاظتِ دین کا فطری اور قدرتی انتظام

چونکہ یہ دین قیامت تک کے لیے اور دنیا کی ساری قوموں کے لیے آیا۔ اور مختلف انقلابات سے اس کو گزرنا اور دنیا کی ساری قوموں اور ملتوں کی تہذیبوں سے اس کا واسطہ پڑنا تھا۔ اور ہر مزاج و قماش کے لوگوں کو اس میں آنا تھا۔ اسلیے قدرتی طور پر ناگزیر تھا کہ جس طرح پہلے نبیوں کے ذریعہ آئی ہوتی آسمانی تعلیم و ہدایت میں طرح طرح تحریفیں اور آمیزشیں ہوئیں۔ اور عقائد و اعمال کی بدعتوں نے ان میں جگہ پائی۔ اسی طرح خدا کی نازل کی ہوئی اس آخری ہدایت و تعلیم میں بھی تحریف و تبدیل کی کوششیں کیجائیں۔ اور فاسد مزاج عناصر اسکو اپنے غلط خیالات اور اپنی نفسانی خواہشات کے مطابق ڈھالنے کے لیے حقائق دینیہ کی غلط تاویلیں کریں۔ اور سادہ لوح عوام ان کے دجل و تلبیس کا شکار ہوں۔ اور اس طرح یہ امت بھی عقائد و اعمال کی بھول بھلیوں میں بھٹک جاتے۔ اس لیے سلسلۂ نبوت ختم ہو جانے کے ساتھ ہی اِس دین کی حفاظت کے لیے ایک خاص انتظام کر دیا گیا۔

کہ اللہ عزوجل نے خود قرآن پاک میں اعلان فرما کر کہ:-

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ ہ کے مطابق اس کامل و اکمل دین کی حفاظت کا ذمہ لے لیا۔ اور اس باطنی نظام کے ساتھ ظاہری نظام کا بھی اہتمام فرمایا کہ ہر دور میں کچھ ایسے بندگان پیدا ہوتے رہیں جنکو

اللہ تعالیٰ کی طرف سے دین کی خاص فہم و بصیرت عطا ہو جس کی وجہ سے اسلام اور غیر اسلام ۔ سُنّت و بدعت کے درمیان امتیازی لکیر کھینچ سکیں ۔ اور اس کے ساتھ دین کی حفاظت کا خاص داعیہ بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے اُن کے دلوں میں ڈالا جائے ۔ اور اس راہ میں ایسی عزیمت بھی اُن کو عطا فرمائی جائے کہ ناموافق سے ناموافق حالات میں بھی وہ اس قسم کے ہر فتنہ کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو جائیں ۔ اور دین حق کے چشمہ صافی میں الحاد و گمراہی کی کوئی آمیزش نہ ہونے دیں ۔ اور امت کے عقائد و اعمال میں جب کوئی فساد پیدا ہو یا غفلت اور بے دینی کا غلبہ ہو تو خاتم النبیین صلے اللہ علیہ وسلم کے ایک وفادار جانثار لشکری کی طرح وہ اس کی بیخ کنی کے لیے اپنی پوری طاقت کے ساتھ جد و جہد کریں ۔ اور کوئی لالچ نہ کوئی خوف ان کے قدم روک سکے ۔



اللہ تعالےٰ نے اپنے دین کی حفاظت کے لیے اس ضرورت کا بھی اہتمام فرمایا ۔ اور اس کے آخری رسول حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے مختلف موقعوں پر حکمت الٰہی کے اس فیصلہ کا اعلان فرمایا کہ :۔

اللہ تعالےٰ میری امت میں قیامت تک ایسے لوگ پیدا کرتا رہے گا جو دین کی امانت کے حامل و امین اور محافظ ہوں گے ۔ وہ اہل افراط و تفریط کی تحریفات سے دین کو محفوظ رکھیں گے ۔ اور اس آخری دین کو بالکل اصلی شکل میں امت کے سامنے پیش کرتے رہیں گے ۔ اور اس میں نئی روح پھونکتے رہیں گے ۔ اس کام کا اصطلاحی عنوان تجدید دین ہے ۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے

جن بندوں سے یہ کام لے وہی مجددین ہیں۔

چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں۔ آپ کے بعد کسی کو نبوت ملنے والی نہیں۔ لہٰذا آپ کی شریعت کے قیامت تک محفوظ رہنے کے انتظامات بھی قدرتِ کاملہ کی طرف سے بیش از بیش کیے گئے۔ اور اُمت کو ان انتظامات سے بطور پیشگوئی کے آگاہ کر کے مطمئن کر دیا گیا۔ بعض اہم انتظامات کی خبر قرآن مجید میں ہے اور بعض کی احادیثِ صحیحہ میں۔ چنانچہ ہر صدی میں مجدد کا ہونا بھی انہیں انتظامات کے سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔ جس کا تذکرہ احادیثِ صحیحہ میں ہے۔ بعض علماء اس بات کے قائل ہیں کہ ایک صدی میں ایک مجدد ہوتا ہے۔ مگر یہ بات صحیح نہیں۔ مجدد کے لیے یہ ضروری نہیں کہ اس کو اپنے مجدد ہونے کا علم ہو۔



اللہ تعالیٰ بعض وقت اپنے کسی بندہ کو مصلحت عامہ کے لیے مخصوص کر لیتا ہے۔ (اور اسی کے ذریعہ فائدہ پہنچاتا ہے) مجدد کی سب سے بڑی پہچان اس کے کارنامے ہیں۔ حمایتِ دین اور اقامتِ سُنّت اور ازالۂ بدعت اس کی خاص شان ہوتی ہے۔ غیر معمولی کوشش اس سے ظہور میں آتی ہے۔ اور اس کی کوشش کا غیر معمولی نتیجہ یعنی توقع سے بہت زائد نکلتا ہے۔

# تعمیمِ تجدید

محققین کا کہنا ہے کہ امر تجدید علماء فقہاء اور مجتہدین سے ہی مخصوص نہیں ہے۔ بلکہ بادشاہان اسلام۔ قراء محدثین۔ زاہد۔ عابد۔ واعظ نحو و صرف۔

تاریخ وسیرت کے علماء۔ سخی اور دولت مند بھی اس میں شامل ہیں۔ جو مال و دولت لٹا کر علماء کرام و مجتہدین عظام سے دین کے تجدید طلب امور کو تازہ کراتے ہیں۔ اور یہ امر کسی ایک فرقہ سے بھی مخصوص نہیں ہے۔ بلکہ حنفی مذہب ہو یا مالکی۔ شافعی ہو یا حنبلی۔ ہر مذہب میں مجدد پیدا ہوتے چلے آتے ہیں۔ ہاں کچھ اکابر ایسے ہیں جنہوں نے صرف اپنے ہی ہم مسلک مجددین کی فہرست معرض تحریر میں رکھی ہے۔ جس سے دوسروں کی نفی مقصود نہیں۔

حدیث شریف سے واضح ہوا کہ ایک سو سال کے بعد دوسری صدی شروع ہو جاتی ہے۔ جس میں پہلی صدی کا کوئی شخص زندہ نہیں پایا جاتا۔ کیونکہ اس امت میں سو سال سے زائد عمر شاذ و نادر ہی ہوتی ہے۔ البتہ دین و شریعت مطہرہ نے ہمیشہ رہنا ہے۔ اس کے احکام کو گردش گردوں اور تغیرات زمانہ متاثر نہیں کر سکتے۔ وہ جیسے تھے ویسے ہی رہتے ہیں۔ ہاں ان کی افہام تفہیم اور جان پہچان والی شخصیتیں راہی عدم ہو جاتی ہیں اور دین کی دھوم مچانے والے حضرات موت العالِم موت العالَم کے مطابق دنیا کو سونا اور بے رونق کر کے ملک بقاء کو رخصت ہو جاتے ہیں۔ آنے والی نسلوں کے افکار شریعت کے احکام سے ناواقف اور ان کے اذہان اس کی حکمتوں سے ناآشنا ہوتے ہیں۔ یہی چیز دین سے ان کی لاابالی اور شریعت پاک سے بے رغبتی کا باعث ہوتی ہے۔ جس کی وجہ سے مسائل اور ضروریات ایسے مہجور ہو کر رہ جاتے ہیں جیسے ایک پرانی چیز کو ناقابل استعمال گردان کر اس سے نظر التفات ہٹالی جاتی ہے۔ تب اللہ تعالیٰ ایسی شخصیتیں جن کا ظاہر شریعت

کے احکام اور باطن طریقت کے اسرار سے آراستہ ہوتا ہے۔ بھیج کر۔ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوْنَ ۔ کہ ہم اس کی حفاظت کا ذمہ لیتے ہیں ) کا کرشمہ ظہور میں لاتے ہیں۔ اور ان سے خدمتِ دین لیتا ہے۔ اور ان میں جذبۂ احیاءِ سنت ایسا کوٹ کوٹ کر بھرا ہوتا ہے کہ وہ گمراہی کے بڑے بڑے طوفانوں سے ٹکر لینے سے گریز نہیں کرتے اور ہر طرح کے کیل کانٹے عبور کر کے خدمتِ دین کی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہوتے ہیں۔

یہ بات زبان زدِ عام ہے کہ ہر صدی پر ایک مجدد مبعوث ہوتا ہے۔ مگر بہ نظرِ تحقیق جو مترشح ہوا ہے وہ یہ ہے کہ بیک وقت کئی ایک مجدد ہو سکتے ہیں بلکہ ہوتے چلے آئے ہیں۔ جیسا کہ عنقریب قارئین کرام کچھ مجددین حضرات سے شرفِ تعارف بھی حاصل فرمائیں گے۔

سُبحان اللہ ــــــــــ اللہ والوں کی مبارک زندگی باشندگانِ جہان کے لیے ایک نعمتِ عظمیٰ ہے۔ جن کے وسیلۂ جلیلہ سے مصیبتیں ٹلتی اور مشکلیں آسان ہوتی ہیں۔ اور ان کے وجود باجود کی برکتوں سے وہ عقدے ایک چٹکی سے حل ہو جاتے ہیں۔ جنہیں نہ کسی کا ناخنِ تدبیر کھول نہ ترازوئے عقل تول سکے۔ وہ پاک شخصیتیں اپنی صورت وسیرت۔ رفتار۔ گفتار۔ روش اور ادا میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تصویر اور صفاتِ قدسیہ کی مظہر ہوتی ہیں۔ وہ جہاں اسرارِ شریعت کی حامل ہوتی ہیں۔ وہاں رموزِ طریقت کی امین بھی۔

قدرتِ خداوندی نے ہر قرن میں ایسے لوگ پیدا کیے ہیں۔ جن کا کام ہر

خطرہ سے نڈر ہو کر راہِ حق کے ان نشانات کو بے غبار کر دکھاتا ہے۔ جو اہلِ زمانہ کے افراط و تفریط کی تیز اور تند لہروں سے پامال ہو جاتے ہیں۔

بلکہ ہر صدی کا ختم یا آغاز اپنے بیباک حق کے داعیوں کی نوید بعثت کا ضرور حامل ہوتا ہے۔ اور یہ مردانِ خدا ہی ہوتے ہیں۔ جن کی علمی اور عملی جدوجہد اور نگاہ کرم سے عالم کی بہار برقرار ہے۔ اگر ان کا وجود باجود نہ ہو تو سب کچھ برباد ہو کر رہ جاتے۔

## مجدّدین کے متعلّق اہم معلومات

سطور بالا جو کہ سلف صالحین کے بیانات کی روشنی میں تحریر ہو چکی ہیں۔ ان سے جو معلومات مجددین عظام کے متعلق واضح ہوتی ہیں مختصراً پیشِ خدمت ہیں۔

۱۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادِ گرامی کے مطابق کہ اصلاحِ حال اور دینِ حقہ میں تازگی پیدا کرنے کے لیے ہر صدی میں مجدّد پیدا ہوتے رہیں گے۔

۲۔ مجدّدین ہر صدی کے کسی نہ کسی حصہ میں تجدید کے لیے ضرور ظاہر ہو کر سعی و کوشش فرمائیں گے۔

۳۔ مجدّدین ہر صدی میں ایک سے زیادہ ہوتے رہے ہیں۔ اور مختلف علاقوں میں بھی ہو سکتے اور ہوتے رہیں گے بلکہ ہوتے رہے ہیں۔

۴۔ مجدّدین مختلف فقیہہ طبقات یعنی حنفی۔ مالکی۔ شافعی اور حنبلی

گویا ہر طبقہ سے ہوتے رہے ہیں۔ اور آئندہ بھی یقیناً ایسا ہی ہو گا۔

۵۔ جن مجددین پاک کے متعلق آج تک تاریخ نے معلومات فراہم کئے ہیں۔ ان سے روزِ روشن کی طرح ہو گیا ہے کہ آج تک کسی مجدد نے اپنے مجدد ہونے۔ اپنے متعلق حاملِ وحی۔ صاحب معجزات اور صاحب رسالت و نبوت ہونے کا دعوےٰ نہیں کیا۔

لہٰذا مرزا غلام احمد قادیانی ہرگز ہرگز چودھویں صدی کا مجدد نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ قادیانی کذاب نے دعوائے نبوت کر کے واضح طور پر اپنے آپ کو ملتِ اسلامیہ سے خارج کر لیا ہے۔ کسی بزرگ نے فرمایا ہے کہ ہندسہ ایک کے ساتھ جوں جوں صفر زیادہ لگاتے جائیں رقم بڑھتی جائے گی لیکن ایک کا ہندسہ مٹا دینے سے چاہے کتنے بھی صفر ہوں سب بے وقعت ہو جائیں گے۔ بالکل اسی طرح ایمان کا ایک نہ ہو تو پھر کوئی عمل بھی حقیقت میں بالکل عمل ہی نہیں۔ کفر ایسی خباثت ہے جو ہر عمل کو برباد کر دیتی ہے۔ کفر کسی بھی مقام و مرتبہ کے حصول میں بدترین رکاوٹ ہے۔ تو پھر کذاب قادیانی کا دعویٰ مجددیت۔ چہ معنی!



# پہلی صدی سے چودھویں صدی تک کے کچھ مُجدّدین کے مُبارک نام

## پہلی صدی کے مجدّد

پہلی صدی کے مجدد عمر بن عبد العزیز رحمۃ اللہ علیہ جن کا وصال ۱۰۱ھ میں ہوا۔

پہلی صدی کے دوسرے مجدّد امام محمد بن سیرین رضی اللہ عنہ ہیں جنکا وصال ۱۱۰ھ میں ہوا۔

## دوسری صدی کے مجدّد

حضرت امام حسن البصری رضی اللہ عنہ متوفی سنہ

امام اعظم ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۵۰ھ

امام محمد بن حسن شیبانی رضی اللہ عنہ جنکا وصال ۱۸۵ھ میں ہوا۔

امام مالک بن انس رضی اللہ عنہ متوفی ۱۰۹ھ

امام ابو عبد اللہ محمد بن ادریس شافی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۲۰۴ھ

امام علی رضا بن امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ متوفی ۲۰۳ھ

## تیسری صدی کے مجدّد

امام ابو الحسن علی بن عمر دار قطنی صاحب سُنن رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۳۰۶ھ

دوم امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۲۴۱ھ

**چوتھی صدی کے مجدد**

امام طحاوی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۳۲۱ھ اور امام اسماعیل بن حماد جویری لغوی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۳۹۲ھ وامام ابوجعفر بن جریر طبری متوفی ۳۱۰ھ و امام ابوحاتم رازی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۳۲۷ھ

**پانچویں صدی کے مجدد**

امام ابونعیم اصفہانی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۴۳۰ھ امام ابوالحسین احمد بن محمد ابوبکر القدوری رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۴۲۸ھ امام علامہ حسین بن محمد راغب اصفہانی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۵۰۲ھ وامام محمد بن محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۵۰۵ھ۔

**چھٹی صدی کے مجدد**

امام فخرالدین ابوالفضل عمر رازی رحمۃ اللہ علیہ وصال ۶۰۶ھ و علامہ امام عمر نسفی صاحب العقائد رحمۃ اللہ علیہ وصال ۵۳۷ھ و امام قاضی فخرالدین حسین منصور رحمۃ اللہ علیہ وصال ۵۹۲ھ صاحب فتاویٰ قاضی خان اور حضرت امام ابومحمد حسین بن مسعود فراء رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۵۱۶ھ



**ساتویں صدی کے مجدد**

علامہ امام ابوالفضل جمال الدین محمد بن افریقی مصری رحمۃ اللہ علیہ صاحب لسان العرب۔ وصال ۷۱۱ھ اور شیخ المشائخ خواجہ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ وصال ۶۳۲ھ۔ حضرت خواجہ خواجگان سلطان المشائخ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ وصال ۶۳۳ھ۔ امام ابوالحسن عزالدین علی بن محمد معروف ابن اثیر وصال ۶۳۰ھ اور امام اولیاء شیخ اکبر محی الدین محمد معروف ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ وصال ۶۳۸ھ۔

**آٹھویں صدی کے مجدد**

امام عارف باللہ تاج الدین بن عطاء اللہ سکندری رحمۃ اللہ علیہ وصال ۷۰۷ھ اور سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ وصال ۷۲۵ھ علامہ امام عمر بن مسعود تفتازانی رحمۃ اللہ علیہ وصال ۷۹۲ھ۔

**نویں صدی کے مجدد**

امام حافظ جلال الدین ابوبکر عبدالرحمٰن سیوطی متوفی ۹۱۱ھ۔ امام نورالدین علی بن احمد مصری سمہودی صاحب وفاء الوفاء متوفی ۹۱۱ھ۔ امام محمد بن یوسف کرمانی شارح بخاری متوفی ۸۸۶ھ امام شمس الدین ابوالخیر محمد بن عبدالرحمٰن سخاوی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۹۰۲ھ۔ علامہ امام سید شریف علی بن محمد جرجانی متوفی ۸۱۶ھ۔

**دسویں صدی کے مجدد**

حضرت امام شہاب الدین ابوبکر احمد بن محمد خطیب قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ شارح بخاری متوفی ۹۱۳ھ و عارف باللہ امام محمد شربینی رحمۃ اللہ علیہ صاحب تفسیر سراج منیر متوفی ۹۱۹ھ و علامہ شیخ محمد طاہر محدث پٹنی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۹۸۶ھ

**گیارھویں صدی کے مجدد**

حضرت علامہ امام علی بن سلطان قاری رحمۃ اللہ علیہ وصال ۱۰۱۱ء و حضرت امام ربانی عارف باللہ جناب شیخ احمد سرہندی المعروف مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۰۳۴ھ اور حضرت سلطان العارفین محمد باہو رحمۃ اللہ علیہ ۱۱۰۲ء

**بارھویں صدی کے مجدد**

حضرت علامہ مولانا امام ابوالحسن محمد بن عبدالہادی سندھی متوفی ۱۱۳۸ھ۔

حضرت علامہ عارف باللہ امام عبد الغنی نابلسی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۱۴۳ھ
حضرت علامہ شیخ احمد ملا جیون متوفی ۱۱۲۵ھ۔

## تیرھویں صدی کے مجدد

حضرت علامہ امام بحر العلوم عبد العلی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۲۲۶ھ۔
علامہ عارف باللہ شیخ احمد صادی مالکی متوفی ۱۲۴۱ھ علامہ عارف باللہ احمد بن اسمٰعیل طحطاوی رحمۃ اللہ علیہ ۱۲۳۱ھ۔ حضرت شاہ عبد العزیز صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۱۲۳۹ھ۔

## چودھویں صدی کے مجدد

امامِ اہلِ سُنّت اعلیٰحضرت حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں قادری صاحب فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ۔ آپ کی ولادت باسعادت بھارت کے صوبہ یو۔پی کے شہر بریلی میں ۱۰ ؍شوال ۱۲۷۲ھ بمطابق ۱۴ ؍جون ۱۸۵۶ء بروز شنبہ بوقت ظہر اپنے والد ماجد مولانا نقی علی خان رحمۃ اللہ علیہ کے گھر میں ہوئی۔

حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے علم دین و شریعت کو حضرت مولانا غلام قادر صاحب اور اپنے فاضل مکرم والد صاحب حضرت مولانا نقی علی خان رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل فرمایا۔ اور تیرہ برس دس ماہ کی عمر میں حفظِ قرآن پاک سے شروع کر کے صَرف۔ نحو۔ اَدب۔ حدیث۔ تفسیر۔ کلام۔ اصول معانی و بیان۔ تاریخ۔ جغرافیہ۔ حساب۔ منطق فلسفہ۔ ہیئت وغیرہ و جمیع علوم دینیہ عقلیہ و نقلیہ کی تکمیل کر کے ۱۲۔ شعبان المعظم ۱۲۸۶ھ کو سندِ فراغت حاصل کی اور دستار فضیلت زیبِ سر فرمائی۔

امام اہلِ سُنّت نے سلوک و طریقت کے علوم امامِ اولیاء سیدنا و مرشدنا شاہ آلِ رسُول مارہروی رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کیے۔ اور ان کے دستِ حق پرست پر سلسلہ عالیہ قادریہ میں بعیت ہوئے۔ انہوں نے آپ کو تمام سلاسل میں اجازت و خلافت بخشی۔ نیز آپ نے حضرت امام اولیاء ابوالحسن نُوری مارہروی رحمۃ اللہ علیہ سے بھی روحانی اور باطنی علوم کا اکتساب کیا۔

فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے تمام عمر دینِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی اشاعت و تبلیغ میں صرف کردی اور ہزاروں خوش نصیب و سعید دلِ علمِ طریقت و شریعت سے منور فرمائے۔

چودھویں صدی کے عظیم مجدد شاہ احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے ترجمۂ قرآن پاک سے شروع کرکے کم و بیش تین ہزار کے لگ بھگ چھوٹی بڑی کتابیں لکھیں جن میں ترجمہ قرآن شریف المعروف "کنز الایمان"۔ فتویٰ رضویہ ہزار ہزار صفحہ کی ۱۲ جلدوں میں مرتب فرمایا۔ "الدولۃ المکیۃ" بزبان عربی ۸/۱ گھنٹہ دوران سفر سعید مکہ مکرمہ میں علم مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا پر لکھ کر عرب و عجم کے ہزاروں علماء جن میں موافق و مخالف بھی تھے ورطہ حیرت میں ڈال دیا۔

مولانا احمد رضا خاںؒ نے اپنی ہزاروں تصنیفات کے ذریعہ ہر مسئلہ خواہ شرعی ہو یا تصوف و روحانیت کا۔ مذہبی ہو یا سیاسی۔ خورد و نوش کا ہو یا زہد و عبادت سے متعلق۔ قرآن و حدیث سے اتنے زبردست دلائل سے روشنی ڈالی ہے کہ دینِ حقہ کا ہر گوشہ چمک اٹھا۔ مسلک حق کے چہرہ پر اہلِ ہوس کی ڈالی ہوئی گرد

کچھ اس طرح جھاڑ دی کہ گرد و غبار کے ساتھ ہی اہلِ ہوس بھی بے نشان ہو گئے۔

مولانا شاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ اسلام کے رجلِ عظیم۔ صاحبِ زبان صاحبِ قلم۔ صاحبِ کردار جنہیں عرب و عجم کے علماء عظام نے مجدد مائۃ حاضرہ تسلیم کیا ہے (دیکھیں انوارِ رضا۔ اعلیحضرت علماء حرمین کی نظر میں) جن کے وصال پر اہلِ ہند کے اپنے تو اپنے مخالفین کے اکابرین نے اظہارِ تعزیت کرتے ہوئے ان الفاظ سے افسوس کیا کہ آج دنیا علم کا چراغ بجھ گیا اور تحقیق کا آفتاب غروب ہو گیا۔

جن کے متعلق شاعرِ مشرق مفکرِ اسلام حضرت علامہ اقبال مرحوم نے فرمایا:

"ہندوستان کے دورِ آخر میں ان جیسا طباع اور ذہین فقیہہ پیدا نہیں ہوا۔ میں نے ان کے فتوے کے مطالعہ سے یہ رائے قائم کی ہے۔ اور ان کے فتاویٰ۔ ان کی ذہانت۔ فطانت۔ جودتِ طبع۔ کمالِ فقاہت اور علومِ دینیہ میں تبحرِ علمی کے شاہدِ عادل ہیں۔

مولانا جو رائے ایک دفعہ قائم کر لیتے ہیں اس پر مضبوطی سے قائم رہتے ہیں۔ یقیناً وہ اپنی رائے کا اظہار بہت غور و فکر کے بعد کرتے ہیں۔ لہٰذا انہیں اپنے شرعی فیصلوں اور فتاویٰ میں کبھی کسی تبدیلی یا رجوع کی ضرورت نہیں پڑتی۔

"بایں ہمہ ان کی طبیعت میں شدت زیادہ تھی۔ اگر یہ چیز درمیان میں نہ ہوتی تو مولانا احمد رضا خاں گویا اپنے دور کے امام ابو حنیفہ ہوتے"۔

حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ جو عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم آفتاب شریعت و ماہتاب طریقت اور چودھویں صدی کے مجدد ۲۵ صفر المظفر ۱۳۴۰ھ بمطابق ۱۹۲۱ء نماز جمعہ کے وقت بریلی شریف سے لقاء حق کے لیے اس دنیا فانی کو چھوڑ کر چل دیئے۔

## چودھویں صدی کے دوسرے مجدد رحمہم اللہ اجمعین

عزت مآب عالی مرتبت سیدنا و مرشدنا اعلیٰحضرت قبلہ سید پیر مہر علی شاہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ

اعلیٰ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب قدس سرہ العزیز یکم رمضان ۱۲۷۵ھ بمطابق ۱۸۵۹ء بروز پیر دار کو گولڑہ شریف میں پیدا ہوئے۔ حضرت قبلہ عالم کا نسبی تعلق والدین شریفین کی طرف سے آل رسول صلے اللہ علیہ وسلم یا فرزندان رسول صلے اللہ علیہ وسلم طیب و طاہر سلاسل حسنی اور حسینی سے وابستہ ہے۔

حضرت والا نے دینی تعلیم گھر کے پاکیزہ ماحول میں اپنے والد مکرم اور دیگر خاندان کے بزرگوں سے حاصل کی۔ ازاں بعد تکمیل تعلیم کے لیے حضرت مولانا غلام محی الدین ہزاروی کو مقرر کیا گیا۔ جن سے آپ نے کافیہ تک تعلیم پائی۔ اس کے بعد آپ ایک طالب علم کی شان سے گولڑا شریف سے چل کر موضع بھوئی علاقہ حسن ابدال۔ ضلع کیمبل پور (اٹک) کے فاضل اجل حضرت علامہ مولانا محمد شفیع قریشی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے ڈھائی سال میں رسائل منطق قطبی تک اور نحو واصول کے درمیانہ اسباق کی تعلیم حاصل کی۔ پھر گولڑا شریف

سے تقریباً ایک سو میل دور موضع انگہ علاقہ سون ضلع شاہ پور (سرگودھا) کے حضرت مولانا سلطان محمود سے حصول علم کے لیے حاضر خدمت ہوتے۔

لیکن حصول علم کی تشنگی اس مردِ درویش کو پنجاب سے دُور تقریباً اندرونِ ہند تک لے گئی۔ اور آپ حضرت مولانا احمد حسن محدث کانپوری رحمۃ اللہ علیہ کے پاس پہنچ گئے۔ چونکہ مولانا کانپوری ہفتہ بعد حج پر جانے کے لیے تیاری فرما رہے تھے۔ تو قبلہ عالم وہاں سے لوٹ کر محدث کانپوری رحمۃ اللہ علیہ کے استادِ محترم استاذ الکل حضرت مولانا لطف اللہ نور اللہ مرقدہ علی گڑھی کے درس میں داخل ہو گئے۔

علی گڑھ میں مولانا لطف اللہ کی ذاتِ گرامی شہرۂ آفاق تھی۔ آپ مفتی عنایت احمد کے شاگرد رشید تھے۔ جو مولانا بزرگ علی علیگڑھی متوفی ۱۲۶۲ھ اور مولانا شاہ محمد اسحاق دہلوی متوفی ۱۲۶۲ھ کے شاگرد تھے۔ اور شاہ محمد اسحٰق حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ کے نواسے اور جانشین تھے۔

علیگڑھ میں حضرت قبلہ عالم رحمۃ اللہ علیہ نے قریباً ڈھائی تعلیم حاصل کی اور اپنی قابلیت۔ بلند اخلاقی اور مثالی کردار کے باعث حضرت استاذ المکرم و دیگر اساتذہ کرام و ہم مکتبوں میں بے حد مقبولیت اور توقیر حاصل فرمائی۔

قبلہ عالم علی گڑھ سے فارغ ہو کر مزید حصولِ علم اور سندِ حدیث حاصل کرنے کے لیے سہارنپور میں مولانا احمد علی محدثؒ کے درس میں جا کر داخل ہو گئے۔ سہارنپور میں مولانا احمد علیؒ محدث فنِ حدیث کے امام

تصور کیے جاتے تھے ۔ بخاری شریف پر آپ کے حواشی آپ کی علمیت اور قابلیت پر بیّن ثبوت ہیں ۔ آپ مولانا عبدالحی بحرالعلوم لکھنوی اور شاہ عبدالقادر دہلوی کے شاگرد تھے ۔ ۱۲۶۱ھ مکہ شریف جاکر خاندان ولی اللٰہی کے مشہور چشم و چراغ شاہ محمد اسحاقؒ سے سندِ حدیث حاصل کی اور شیخ الحدیث مولانا احمد علی صاحب سہارنپوری سلسلۂ صابریہ کے مشہور بزرگ حاجی اِمداد اللہ صاحب مہاجر مکی کے استاذ تھے ۔

قبلۂ عالم کی تحقیق علمی اور شرافت ۔ بلندیٔ کردار زہد ریاضت سے واقف ہوکر شیخ الحدیث سہارنپوری نے محسوس کرلیا کہ یہ طالبِ علم ایک محققانہ بصیرت کا مالک ہونے کے ساتھ ساتھ عشقِ الٰہی کے بھی ایک اعلیٰ مقام پر فائز ہے ۔ اور اللہ تعالےٰ اس سے علومِ ظاہری و باطنی رسمیہ و وہبیہ کے ساتھ ساتھ شریعت و طریقت کی خدمت بھی لینے والا ہے ۔ اِس لیے اسے زیادہ دیر تک روکنا دین کی خدمت کے منافی ہے ۔ چنانچہ ایک روز اچانک اپنے دولت کدہ پر حضرت کی دعوت کی ۔ اور پھر سندِ حدیث سپرد کرتے ہوئے فرمایا کہ آپ کو مزید پڑھنے کی ضرورت نہیں ۔ وطن تشریف لے جائیے اور دین کی خدمت کیجیے ۔

حضرت نے بخاری شریف اور مسلم شریف کی تعلیم لی تھی ۔ سند مِل گئی ۔ جس پر ۱۲۹۵ھ تاریخ مرقوم ہے ۔ جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آپ نے تقریباً بیس برس کی عمر میں علومِ رسمیہ کی تکمیل کرکے وطن کو مراجعت فرمائی تھی ۔ اس کے دو سال بعد یعنی ۱۲۹۷ھ میں شیخ الحدیث مولانا

احمد علی سہارنپوری کا انتقال ہو گیا۔

# بیعت

قبلۂ عالم رحمۃ اللہ علیہ نے تعلیم سے فارغ ہو کر تلاشِ مرشد میں اپنے استادِ محترم کے ساتھ شیخ العصر شمس العارفین حضرت خواجہ شمس الدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت عالیہ میں حاضر ہو کر سلسلۂ عالیہ چشتیہ میں بیعت فرمائی۔ شمس العارفین غوثِ زماں حضرت خواجہ سلیمان تونسوی سے فیض یافتہ تھے۔ حضرت قبلۂ عالم قدس سرہٗ اپنے شیخ کی شان میں فرمایا کرتے تھے کہ شیخ عالمِ طریقت کے مجتہد اور مجدد تھے۔ سلسلہ عالیہ قادری کا فیض اپنے آباء اجداد سے مل چکا تھا۔

نیز دورانِ سفرِ سعید مکہ معظمہ میں حضرت قبلہ عالم گولڑوی قدس سرہ العزیز شیخ العرب والعجم حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے ملے اور استفادہ کرتے رہے ہیں۔ بالآخر حاجی صاحب قبلہ نے سلسلۂ چشتیہ صابریہ کا شجرہ عطا فرما کر اجازت و خلافت سے نوازا۔ حاجی صاحبؒ نے ۱۳۱۷ھ سنہ ۱۸۹۹-۱۹۰۰ء کو مکہ مکرمہ میں رحلت فرمائی اور جنت المعلیٰ میں دفن ہوئے۔

حضرت گولڑوی فرماتے تھے۔ کہ عرب شریف کے قیام کے دوران ایک وقت ایسا بھی آیا تھا کہ مجھے اسی جگہ رہائش اختیار کر لینے کا خیال پیدا ہو گیا۔ مگر حاجی صاحب قبلہ نے فرمایا کہ پنجاب میں عنقریب ایک فتنہ

نمودار ہوگا۔ جس کا سدِ باب صرف آپ کی ذات سے متعلق ہے۔ اگر اُس وقت آپ محض اپنے گھر میں خاموش ہی بیٹھے رہتے تو بھی علمائے عصر کے عقائد محفوظ رہیں گے۔ اور وہ فتنہ زور نہ پکڑ سکے گا۔ جیسے کہ آپ کی تصنیفات وملفوظات سے ظاہر ہوتا ہے۔ آپ پر بعد میں انکشاف ہوا کہ اِس فتنہ سے مراد قادیانیت تھی۔

عالی نسب سیّد حضرت گولڑوی نے جب اپنے آپ کو علوم ظاہری وباطنی سے آراستہ کرلیا۔ کئی علمائے حق اور مشائخ عظام کی دعاؤں سے دامنِ طلب بھر چکے۔ زیارت حرمین شریفین سے تمنائے وصل پوری کر چکے۔ نُورِ مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنار کی نورانیت سے دل ونگاہ کی دنیا کو منور فرما چکے تو توکل علی اللہ جہاد فی سبیل اللہ کے لیے میدانِ عمل میں نکل آئے۔ خداعزوجل کے دینِ برحق اسلام کی حمایت میں شب وروز ایک کردیے۔ مسلک حق اہلِ سُنّت کے خلاف اُٹھنے والی ہر آواز کے سامنے سینہ تان کر ڈٹ گئے۔ چودھویں صدی کی شہرہ آفاق اور نامور شخصیت کی زندگی کو جاننے والا کون نہیں جانتا کہ حضرت گولڑوی نے حمایتِ حق میں جس ثابت قدمی سے جلالتِ چشتیہ کا مظاہرہ فرمایا۔ کہ شیطان لعین کے پروردہ راہِ مستقیم سے بھٹکے ہوئے منظم گروہ عبرت ناک تباہی سے دوچار ہوئے۔ اہلِ اسلام میں انتشار وافتراق کو فروغ دینے کے لیے جو غلط طبقے وجود میں آئے۔ خواہ نیچری ہوں یا چکڑالوی۔ رافضی ہوں یا خارجی۔ بلکہ کانگرس کی ہندوانہ اور کافرانہ سیاست کے خلاف اس قدر زبردست مجاہدانہ اور مجددانہ کارنمایاں انجام دیئے کہ دلائل کے آہنی پنجے

